# وظائف واعمال وتعویذات

# حزب البحر

مولانا سلیم اللہ ظفر (ناظم روحانی درس گاہ)

## گوشۂ حزب البحر

دارالعمل چشتیہ کے زیر اہتمام سالانہ اجتماع حزب البحر میں دعائے حزب البحر کی زکوٰۃ کبیر ادا کرلینے والے فیض یافتہ احباب کو استاد العاملین حضرت ڈاکٹر صاحب کی طرف سے اعمال کی اجازت ہے۔

## تمام مقاصد میں کامیابی کیلئے

یااللہ، یاعلی، یاعظیم، یاحلیم، یاعلیم

ویسے تو دعائے حزب البحر کا ایک ایک حرف اور ایک ایک لفظ اپنے اندر ہزاروں کمالات سموئے ہوئے ہے۔ ہر لفظ ہی اپنے طور پر مکمل وظیفہ بھی ہے اور مکمل عمل بھی ہے۔ ہر ایک لفظ کسی خاص مقصد کیلئے ہی خاص ہے۔ دوسرے مقصد کیلئے آپ کو دوسرے لفظ کا اور اسی طریقے سے ہر نئے مقصد کیلئے آپ کو نئے الفاظ کی خدمات لینا پڑیں گی۔ لیکن بعض الفاظ، بعض وظائف ایسے ہوتے ہیں کہ جن کو انسان تمام مقاصد کیلئے پڑھ سکتا ہے کہ جس طریقے سے مکمل دعائے حزب البحر تمام مقاصد کیلئے ایک نہایت بہترین، زبردست اور موثر ترین وظیفہ اور عمل ہے۔ مکمل دعائے حزب البحر کی جان اللہ پاک کے یہ پیارے اسماء الحسنیٰ ہیں۔ ان اسماء مبارکہ میں وہ برکت ہے۔ وہ اثر ہے، وہ طاقت ہے، وہ قوت ہے جو میں نے آج تک کسی بھی وظیفہ میں نہیں دیکھی۔ جو سائل اپنی جو بھی پریشانی لے کر حاضر ہوا اس کو یہ مبارک اور پیارے پیارے اللہ پاک کے نام پڑھنے کو دیئے۔ اللہ پاک نے اپنوں ناموں کی برکت سے اس کا وہ مسئلہ حل فرمادیا۔ بڑے عجیب وغریب واقعات سننے کو ملے، بڑے مشکل مشکل مسائل لوگوں کے حل ہو گئے۔ پریشانیاں دور ہوگئیں، حاجات پوری ہوگئیں۔ اگر میں ان لوگوں کے واقعات لکھوں تو کئی کتابیں تیار ہو جائیں، بہرحال دعائے حزب البحر کے عاملین جو باقاعدہ زکوٰۃ ادا کرچکے ہیں۔ ان کو اجازت ہے کہ وہ اس عمل کو خود بھی کرسکتے ہیں۔ پریشان حال مخلوق خدا کو بھی پڑھنے کے لیے دے سکتے ہیں۔

## خاص لوح

یااللہ۔ اپنے ان اسماء مبارکہ اور اس لوح کی برکت سے فلاں بن فلاں کا مسئلہ حل فرمائیے۔

یہ لوح زعفران سے تیار کرنی ہے اور اگر زعفران نہ ہو یا کوئی غریب سائل آجائے جو زعفران کا ہدیہ نہ دے سکتا ہو تو اس کو بھی لوح سے اور اپنے فیض سے محروم نہ بھیجئے۔ اس صورت میں عام سیاہی سے لکھ لیجئے۔ یہ لوح مبارکہ لکھنے کا بہترین وقت سورج طلوع ہونے کے فوراً بعد کا ہے اور بہترین دن پیر، جمعرات اور جمعۃ المبارک ہیں۔ جس کو یہ لوح تیار کر کے دیں۔ اس سے کہیں کہ روزانہ ان اسماء مبارکہ کی ایک تسبیح پڑھ کر لوح پر دم بھی کرے۔ اور اپنے مقصد کیلئے اللہ پاک سے دعا بھی مانگے اور بہتر یہ ہے کہ عمل شروع کرنے سے پہلے اپنی حیثیت کے مطابق کوئی میٹھی چیز بچوں میں تقسیم کردے اور کام ہونے کے بعد بھی ایسا ہی کرے۔ لوح کو جمعہ والے دن ہی پہنے بلکہ اس کا بہتر طریقہ یہ ہے کہ جمعہ والے دن آپ اس کو تیار کریں۔ جمعۃ المبارک کی نماز سے قبل وہ اس کو آکر آپ سے وصول کرے۔ جمعہ کی نماز کیلئے غسل کرے۔

(بقیہ ص 11)

# حفاظت کے قرآنی اعمال

## مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

### خوف وہراس اور بلاؤں سے نجات

جو کوئی اس بات کا خواہاں ہو وہ چوبیس گھنٹے خوف وہراس اور بلاؤں سے محفوظ ومامون رہے تو اس کے لئے ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے روزانہ صبح کو بعداز نماز فجر ذیل کی آیت مبارکہ کو دس (۱۰) مرتبہ پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیوں پر دم کر کے اس کو اپنے جسم پر اچھی طرح پھیر لیں۔

ان شاءاللہ تعالیٰ العزیز الحکیم اس عملِ مسلسل سے کبھی بھی آفات وبلیات کا سامنا نہ کریں گے اور ہمہ وقت خوف سے بھی محفوظ رہیں گے۔

آیت مبارکہ:

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ﴿۱۲۸﴾ (التوبہ:۱۲۸)

### بچے کی حفاظت

اس آیت کو لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالنے سے تمام امراض سے حفاظت رہتی ہے۔

اِنِّيْ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ رَبِّيْ وَرَبِّكُمْ ؕ مَا مِنْ دَآبَّةٍ اِلَّا هُوَ اٰخِذٌۢ بِنَاصِيَتِهَا ؕ اِنَّ رَبِّيْ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ﴿۵۶﴾ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقَدْ اَبْلَغْتُكُمْ مَّآ اُرْسِلْتُ بِهٖۤ اِلَيْكُمْ ؕ وَيَسْتَخْلِفُ رَبِّيْ قَوْمًا غَيْرَكُمْ ۚ وَلَا تَضُرُّوْنَهٗ شَيْـًٔا ؕ اِنَّ رَبِّيْ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ حَفِيْظٌ ﴿۵۷﴾

(ھود:۵۶-۵۷)

### بچہ آفات سے محفوظ رہے

جو بچہ سوتے ہوئے چونک پڑتا ہو، ڈر جاتا ہو، ایک کاغذ پر بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اکیس (۲۱) مرتبہ لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالیں، بچہ تمام آفات سے محفوظ رہے گا۔

### بچہ ضد نہ کرے

بچہ ضد کرے تو اس نقش کو نیلے کاغذ پر لکھ کر بچے کے گلے میں ڈال دیں۔ بفضلِ خدا، بچہ ضد کرنے سے باز رہے گا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

سَلٰمٌ عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ

سَلٰمٌ عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ

سَلٰمٌ عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ

### ہر قسم کی حفاظت کے لیے چوتھا عمل

صوفی محمد ظفر کھوکھر صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ صبح کی سنت پڑھنے کے بعد کسی سے بات کیے بغیر سترہ بار آیۃ الکرسی پڑھ کر، جس چیز کا خطرہ ہے، اس پر دم کریں۔ گھر میں چوری ہونے یا بدمعاش راستے میں ملنے کا خطرہ، سامان چوری ہونے یا جو بھی مقصد ہو، اس کی حفاظت ہوتی رہے گی۔ پڑھتے وقت تصور رکھنا ہے۔ اس کلام کی برکت سے ہر قسم کی حفاظت ہوگی۔ سفر سے بخیریت واپس آئے گا۔ یہ عمل نیا شہر سیٹلائٹ ٹاؤن جھنگ صدر کھوکھر چوک (مشہور ہے)، وہاں ایک باشرع شخص، سنت کے مطابق داڑھی، سر پر پگڑی، پانچ وقت نمازی، ریڑی لگاتا تھا۔ اس کی بیوی اور طریقے کی تھی۔ اس شخص نے اسے سمجھایا، جب وہ نہ سمجھی تو اُس نے بیوی سے علیحدگی اختیار کرلی۔ اس کے رشتہ داروں نے پنچایت میں اسے دھمکی دی...... تیری خیر نہیں۔ وہ آدمی صبح اکیلا سبزی منڈی سودا لینے جاتا تھا اور ریڑی لگا کر سودا بیچتا تھا۔ اس عمل کی برکت سے محفوظ رہتا رہا، اپنے مخالفین کے شر سے۔

یہ واقعہ اس لیے لکھا ہے اگر کوئی عالم فاضل اس طرح پریشانی میں مبتلا ہے، دل میں خوف رکھتا ہے مخالف میرے ساتھ کیا سلوک کرے گا تو یہ عمل کر کے تمام جسم پر دم کر کے اپنے کام کے لیے باہر جایا کرے۔ قدرت خود حفاظت کرے گی جس کا اسے علم بھی نہیں ہوگا۔

# روحانی علاج گاہ کی خاص روحانی خدمات جولائی ۲۰۲۱

## روحانی عرقِ گلاب (محبت)

### "مطلوب کو طالب بنانے کا خاص عمل"

جو یہ چاہتا ہے کہ اس کا مطلوب، اس کا طالب بن جائے...... اس کی محبت اور دوستی مطلوب کے دل، دماغ، تمام اعضاء میں ظاہر ہو جائے...... اس کے بغیر مطلوب کو قرار نہ پڑے...... اس کی بات مانے تو اس خاص عمل سے فائدہ اٹھائے۔

شوہر بیوی سے ناراض ہے اور راضی نہیں ہو رہا، بیوی شوہر کو چھوڑ کر چلی گئی ہے اور واپس نہیں آ رہی، بہن بھائیوں میں لڑائی ہوگئی ہے اور صلح نہیں ہو رہی...... اور اس طرح کے تمام معاملات کے لیے یہ عمل کروایا جا سکتا ہے۔

طالب اور مطلوب کے ناموں کے مطابق خاص عمل تیار کیا جاتا ہے۔ یہ عمل اسلامی مہینے کے خاص تین دنوں میں تیار ہوتا ہے۔ تین دن کے بعد یہ عرق گلاب طالب استعمال کرے اور اپنی مرادیں پائے۔

ھدیہ: 1600 روپے | جولائی 2021 کے لیے 1100 روپے

نوٹ: یہ عمل زوجین کے علاوہ ہر محرم کے درمیان محبت کے لیے کیا جا سکتا ہے۔ خصوصاً نافرمان اولاد کے لیے بہت مفید ہے۔

## امراء اور وزراء کے دلوں میں ہیبت

جن لوگوں کا امراء اور وزراء سے واسطہ رہتا ہے، اٹھنا بیٹھنا ہے یا کوئی معاملات کرتے ہیں تو ان کے لیے یہ تعویذ بہت مفید ہے۔ کئی بار امراء اور وزراء کی طرف سے زیادتی ہو جاتی ہے۔ کچھ میں تکبر ہوتا ہے اور کسی کو خاطر میں نہیں لاتے۔ کچھ ظلم وستم کرنے میں ذرا بھی دیر نہیں کرتے۔

لہٰذا اگر کوئی چاہے کہ امراء اور وزراء کے دلوں میں اس کی ہیبت ہو، اُس پر کوئی ظلم وستم نہ کر سکیں...... تو اس تعویذ سے فائدہ اٹھائے۔

ھدیہ: 1100 روپے | جولائی 2021 کے لیے 700 روپے

## دشمن کو مغلوب کرنا

جو یہ چاہتا ہے کہ اس کا دشمن ساکت ہو جائے، مغلوب ہو جائے، اُس کے تمام حواس وعقل وزبان وغیرہ بند ہو جائیں اور وہ کسی قسم کا نقصان نہ پہنچا سکے، کوئی سازش نہ کر سکے، دشمنی چھوڑ دے...... تو یہ خاص عمل کروائیں۔ بارہ (12) روز کا عمل ہے۔

دشمن جان کا دشمن ہو گیا ہو، ناجائز مقدمات کر دیے ہوں، ہر وقت سازشیں کر رہا ہو، عزت و مال کا دشمن ہو گیا ہو، جادوگر پیچھے پڑ گیا ہو، جادو کروانے والا باز نہ آ رہا ہو...... اور اسی طرح کے تمام معاملات کے لیے یہ عمل کروا سکتے ہیں۔ ان شاء اللہ، اس عمل کو کرنے سے دشمن مغلوب ہو جائے گا۔

ھدیہ: 6000 روپے | جولائی 2021 کے لیے 5000 روپے

## زندگی کی ضروریات غیب سے مہیا ہوں

اگر کسی کے مالی حالات بہت زیادہ خراب ہوں، زندگی کی ضروریات بھی پوری نہ ہو رہی ہوں اور کوئی اسباب بھی نہ ہوں تو ایسے افراد کے لیے یہ خاص تعویذ ہے۔ تعویذ کے ساتھ وظیفہ بھی پڑھنا ہوتا ہے۔ ان شاء اللہ، اللہ تعالیٰ عمل کرنے والے کے لیے تمام اسباب ضرور یہ مہیا کر دیں گے۔

ھدیہ: فی سبیل اللہ۔ صرف دعاؤں میں یاد رکھیں۔

نوٹ: صرف صاحب معاملہ ہی یہ تعویذ منگوا سکتے ہیں۔

*..........*..........*..........*

نوٹ: تدبیر ہماری، نتیجہ اللہ جل جلالہ کو جو منظور ہو۔ دل مطمئن نہ ہو تو پہلے استخارہ کریں، پھر اطمینان ہو تو رجوع فرمائیں۔ جو ھدیہ لیا جائے گا، وہ ناقابلِ واپسی ہوگا۔

روحانی علاج گاہ دارالعمل چشتیہ
0342-7772772, 042-35410586
ruhaniilajgah
darulamal.org/ruhaniilajgah, ruhaniilajgah@gmail.com
0324-7772772 | ruhaniilajgah96

# حاضری سرخ مؤکل

**عبارت عمل:**

خدا کی ثناء، محمدؐ کا نور

خواجہ کی تسبیح، کل عالم حضورؐ

بھیجو مؤکل لائے حضورؐ

**آغاز:** عروج ماہ قمری میں ماہ ثابت میں بروز نوچندی شبِ جمعرات۔

**پرہیز:** جلالی وجمالی۔

**جگہ:** کسی خلوت کی جگہ پر بند کمرے میں قبلہ رو جائے نماز پر بیٹھ کر عمل پڑھا جائے گا۔

**نیاز:** روزِ اول کسی سفید شیرینی پر حضور نبی کریم ﷺ و مؤکلاتِ عمل کی نیاز دے اور دو رکعت نماز نفل پڑھ کر اس کا ثواب حضور ﷺ و مؤکلاتِ عمل کو پہنچائے۔

**مدتِ عمل:** یہ عمل کل چالیس یوم کا ہے یا پھر ایک سو بیس یوم۔

**وقت:** بعد نماز عشاء کوئی وقت مقرر کر لیا جائے۔

**تعدادِ عمل:** سوا لاکھ......روزانہ تین ہزار ایک سو پچیس مرتبہ چالیس یوم تک یا پھر ایک ہزار چالیس (۱۰۴۰) مرتبہ ایک سو انیس (۱۱۹) یوم تک اور بارہ سو چالیس (۱۲۴۰) مرتبہ ایک سو بیسویں یوم یعنی آخری دن۔

**طریقہ زکوٰۃ:** کمرے میں جائے نماز پر بیٹھ کر اول گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر عبارت عمل کو تین ہزار ایک سو پچیس مرتبہ پڑھ کر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر عمل تمام کرے۔

**بخور:** دوران عمل خوشبودار بخور برابر روشن رہنا چاہیئے اور عامل کا لباس بھی عطر سے معطر ہونا چاہیئے۔

**خاص ہدایات:** اسی طرح روزانہ وقت مقررہ پر عبارت عمل کا ورد کرتا رہے اور دن کے وقت درود شریف و استغفار کا ورد کثرت سے کرے اور پانچوں وقت کی نماز پابندی سے ادا کرتا رہے۔ روزانہ عمل شروع کرنے سے قبل غسل ضرور کرنا چاہیئے اور ہر وقت پاک وطاہر ہونا لازمی ہے۔ عمل پڑھنے سے قبل حصار ضرور کر لے اور چالیس یوم تک اس کمرے کو بند رکھے جس میں عامل چلہ کشی کر رہا ہے تاکہ کوئی دوسرا شخص کمرے میں داخل نہ ہو سکے۔ دوران چلہ کشی عجیب وغریب واقعات پیش آئیں گے اور خواب میں بھی عجیب وغریب نظارہ ہوا کرے گا۔ اکثر پڑھائی کے دوران ڈراؤنی اشکال نظر آئیں گی لیکن عامل کو چاہیئے کہ وہ ان کی طرف قطعی توجہ نہ دے ورنہ اس کا عمل ضائع ہو جائے گا۔ جب تک آپ کی پڑھائی مکمل نہ ہو جائے دوران پڑھائی کسی سے بھی گفتگو نہ کریں اور بہتر یہ ہے کہ پڑھائی کے بعد آپ اسی جگہ پر روزانہ سو جائیں اور چالیس یوم تک اس کمرے میں عامل کے علاوہ کوئی دوسرا شخص داخل نہ ہو۔ آخری دن عمل کے اختتام پر ناگاہ ایک مردِ غیب سے نمودار ہو گا۔ یہی سرخ مؤکل ہے۔ آپ اس کی بہت تعظیم و تکریم کریں کیونکہ اللہ پاک نے اس کو بڑی روحانی قوت عطا کی ہے۔ پس اس کو السلام علیکم کہہ کر یہ وعدہ لیں کہ جب بھی آپ کو کسی دنیاوی اغراض و مقاصد کے لئے بلائیں، بغیر دعوت کے حاضر ہونا اور جو بھی کام کہیں اس کو فوراً کرنا اور اس سے جلد حاضری کا طریقہ بھی دریافت کر لیں۔ وہ اپنی جلد حاضری کا طریقہ کار بتائے گا۔ پھر آپ اس کا شکریہ ادا کر کے السلام علیکم کہہ کر رخصت کر دیں۔ وہ فوراً غائب ہو جائے گا۔ ایک بات کا خیال رکھیں کہ مؤکل سے سختی سے یہ وعدہ لیں کہ ہر وقت عامل کے ساتھ نہیں رہے گا اور بن بلائے نہیں آئے گا۔ اگر آپ نے یہ وعدہ نہ لیا تو آپ کا جینا دوبھر کر دے گا۔ عامل کو چاہیے کہ دوران چلہ کشی اپنا کھانا خود پکائے۔ تقریباً چار گھنٹے میں پڑھائی مکمل ہوتی ہے۔ لہٰذا اگر کسی شخص کے لئے تین ہزار ایک سو پچیس مرتبہ پڑھنا ممکن نہ ہو تو پھر سوا لاکھ کی تعداد کو تین چلوں میں تقسیم کر دے اور تین چلوں تک با پرہیز روزانہ عبارت عمل کو مقررہ تعداد میں پڑھا کرے۔ سوا لاکھ کی تعداد مکمل ہونے پر سرخ مؤکل حاضر ہو گا۔

عامل جب بھی کسی کام کی غرض سے مؤکل کو اس کے بتائے ہوئے طریقے کے مطابق حاضر کرے گا فوراً حاضر ہوا کرے گا اور جو بھی جائز کام عامل کہے گا اس کو فوراً پورا کرے گا، چاہے وہ کام بظاہر مشکل ہی کیوں نہ ہو۔ اس مؤکل سے آپ ہر قسم کی معلومات بھی کر سکتے ہیں لیکن کسی بھی ناجائز کام کے لئے مؤکل سے نہ کہنا چاہئے ورنہ پھر عامل کی جان کی خیر نہ ہو گی۔ جس کام کو مؤکل کرنے سے منع کرے اس کام کو نہ کرانا چاہیئے۔

یہ عمل استاذِ محترم جناب ڈاکٹر منشور عالم صدیقی صاحب کو علی صاحب مرحوم نے عطا کیا تھا جو اس عمل کے عامل تھے۔ (تسخیر الارواح)

# جہانِ حاضرات

قیصر احمد بی اے (کراچی)

## حاضرات بر سرخ نگینہ

سب سے پہلے اس عبارت مبارکہ کی زکوٰۃ نکالیں یعنی ۸۱۸ بار ۲۸ یوم پڑھیں۔ زکوٰۃ ادا ہو جانے کے بعد پھر حاضرات کریں۔

عزیمت یہ ہے: یاالٰہی تیری قدرت تیری بادشاہی دے ایمان پڑھوں قرآن۔ بڑی چھوٹی بات کا توضامن ہے۔ آیت الکرسی دل قرآن۔ توکل بیڑا پار یار حمن۔ سات عرش سات آسمان۔ بولے حضرت علیؓ تیاری چاروں طرف کی خبرداری۔ لوہے کا کوٹ تانبہ کی دیواری۔ نوسوستر شاہ، بہتر زنجیر۔ تمام کلام نہ ٹوٹے ساری علامت سے جان چھوٹے کڑا احمد کبیر کا پھر ومنتر پیر مولیٰ علی دستگیر کا۔

طریقہ حاضرات: کسی طفل نابالغ کو نہلا کر پاکیزہ کپڑے پہنا کر اور عطر وغیرہ لگا کر اس کے ہاتھ میں سرخ نگینہ کی انگوٹھی دے دو۔ اگر انگوٹھی نہ ملے تو ہاتھ میں سرخ نگینہ دے دو اور کہو کہ وہ اس نگینہ میں غور سے دیکھتا رہے اور عامل یہ عبارت تین مرتبہ اپنے ہاتھوں پر دم کرے اور پھر یہی عبارت تین مرتبہ پڑھ کر بچہ کے ماتھے پر دم کرے۔

دم کرنے کی عزیمت یہ ہے:

اول نام اللہ کا، دوسرا نام سید کا، تیسرا نام مولا کا، چوتھا نام میرے گرو پیر استاد کا۔

اس کے بعد گزشتہ عزیمت ''یاالٰہی تیری قدرت تیری بادشاہی دے ایمان پڑھوں قرآن۔ بڑی چھوٹی بات کا توضامن ہے۔ آیت الکرسی دل قرآن۔ توکل بیڑا پار یار حمن۔ سات عرش سات آسمان۔ بولے حضرت علیؓ تیاری چاروں طرف کی خبرداری۔ لوہے کا کوٹ تانبہ کی دیواری۔ نوسوستر شاہ، بہتر زنجیر۔ تمام کلام نہ ٹوٹے ساری علامت سے جان چھوٹے کڑا احمد کبیر کا پھر ومنتر پیر مولیٰ علی دستگیر کا'' سات (۷) بار پڑھ کر اور تین بار یہ آیت سلام قولا من رب رحیم پڑھ کر بچہ پر اور نگینہ سرخ پر دم کریں۔ ان شاء اللہ بچہ کو حاضرات ''نگینہ سرخ'' میں نظر آئے گی۔ پھر عامل بچہ کے توسط سے جو پوچھنا چاہے، دریافت کرے ہر مسئلے و مشکل امور کا جواب سو فیصد درست و سچا ملے گا۔

## حاضرات خود بینی

یہ عملیات کی دنیا کا سب سے بڑا زبردست و سرتاج عمل ہے۔ اس عمل کا عامل بننے کیلئے سب سے پہلے اس آیت مبارکہ کو سوا لاکھ پڑھ کر زکوٰۃ ادا کریں۔ پھر اس سے آپ ہر کام لے سکتے ہیں۔ کسی بھی دس یا بارہ سال کے بچے ربچی پر حاضرات کر کے سب کچھ معلوم کر سکتا ہے۔ سوا لاکھ زکوٰۃ ادا کرے۔ عامل بڑوں پر بھی حاضرات کر سکتا ہے۔ عامل بننے کے لئے اس آیت مبارکہ کو پرہیز جلالی و جمالی کرتے ہوئے پڑھے۔ آیت

وَجَعَلْنَا مِنۢ بَيْنِ أَيْدِيهِمْ سَدًّا وَمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَأَغْشَيْنَاهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُونَ (سورۂ یٰسین آیت ۹)

پھر بوقت ضرورت عامل اپنے سیدھے ہاتھ سے معمول کی دونوں آنکھیں بند کر کے صرف چند بار عمل پڑھے اور آنکھوں پر دم کرے، جو بھی غیر مخلوق ہوگی وہ خود حاضر ہو کر کلام کرے گی۔ دوسرا طریقہ یہ ہے کہ ایک بڑا آئینہ لیں اور اس پر اس آیت مبارکہ کو صرف ۳۳ بار پڑھ کر آئینہ پر دم کریں اور معمول کو آئینہ میں دیکھنے کو کہیں۔ ہر احوال واضح و صاف نظر آئے گا۔ اگر عامل خود دیکھنا چاہے تو وہ بھی آئینہ میں حاضرات کا مشاہدہ بخوبی کر سکتا ہے۔

حاضرات کے عاملین کیلئے ایک نایاب تحفہ ہے۔ اس کی قدر دل و جان سے کرنی چاہیے۔ یہ حاضرات بچوں اور بڑوں پر بھی با آسانی کی جا سکتی ہے۔ اس حاضرات کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ یہ ہر سوال کا جواب سو فیصد درست بتاتی ہے۔ قارئین کرام و شائقین حاضرات کیلئے ایک نایاب تحفہ ہے۔

# دردوں کا روحانی علاج

**مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ**

## ہر درد سے شفاء کا تعویذ

حضرت مولانا زوار حسین شاہ صاحب نور اللہ مرقدہٗ فرماتے ہیں کہ اس آیہ شریفہ کو تین روز متواتر کاغذ پر لکھ کر پانی میں حل کر کے اس پانی کو پلائیں اور درد کی جگہ پر مالش کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ مفید ہوگا۔

لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ؕ وَتِلْكَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُوْنَ ﴿۲۱﴾ (الحشر: ۲۱) يَا شَافِيْ يَا شَافِيْ يَا شَافِيْ۔

## دفع درد

خالد اسحٰق صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ جس مقام پر درد ہو رہا ہو، اس جگہ کو شہادت کی انگلی اور انگوٹھے کی مدد سے پکڑ لیں۔ پھر تین مرتبہ الحمد شریف اور تین مرتبہ سورۂ فیل پڑھ کر درد والی جگہ پر مسلسل دم کرتے رہیں۔ معمولی درد تو فوراً ٹھیک ہو جائے گا۔ مزمن مرض کے لیے سات سے اکیس دن تک کریں۔

## آنکھ کے درد کیلئے

دفع ہونے دردِ چشم کے، اس نقش کو اپنے پاس رکھیں۔

۷۸۶

| ٦١٣٥٤ | ٦١٣٥٧ | ٦١٣٦٠ | ٦١٣٤٧ |
|---|---|---|---|
| ٦١٣٥٩ | ٦١٣٤٨ | ٦١٣٥٣ | ٦١٣٥٨ |
| ٦١٣٤٩ | ٦١٣٦٢ | ٦١٣٥٥ | ٦١٣٥٢ |
| ٦١٣٥٦ | ٦١٣٥١ | ٦١٣٥٠ | ٦١٣٦١ |

## جسم کے ہر حصہ کا درد ختم

اگر کسی شخص کے جسم کے کسی بھی حصے میں درد ہوتا ہو اور اس کے سبب بہت پریشان ہوتا ہو اور کام کاج مشکل ہو گیا ہو تو اس کیلئے باوضو چودہ سو ستر (۱۴۷۰) بار یہ آیت پڑھ کر تیل پر دم کریں اس کے ساتھ ایک کورے مٹکے پانی پر بھی دم کر دیں۔ یہ تیل رات کو سوتے وقت جسم میں جہاں جہاں درد ہے، ہلکی مالش کر لیں۔ دم کیا ہوا پانی تین گھونٹ رات کو سوتے وقت پی لیں۔ ان شاء اللہ جسم کے ہر حصے کا درد ختم ہو جائے گا۔ وہ آیت یہ ہے:

سَلٰمٌ ۣ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ ﴿۵۸﴾ (یس: ۵۸)

## درد کے لیے مسنون عمل

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا! جسم کے جس حصے میں تجھ کو درد ہو، وہاں پر اپنا ہاتھ رکھ اور تین بار بسم اللہ اور سات بار یہ دعا پڑھیں

اَعُوْذُ بِعِزَّةِ اللّٰهِ وَقُدْرَتِهٖ مِنْ شَرِّ مَا اَجِدُ وَاُحَاذِرُ

ترجمہ: میں اللہ کی عزت اور اس کی قدرت کے ساتھ اس چیز کے شر سے پناہ پکڑتا ہوں جسے میں پاتا ہوں اور ڈرتا ہوں۔

## سورۂ یونس سے دردوں سے نجات

اس سورۃ کا دم شدہ پانی پینے سے درد سر، درد شکم اور ہر قسم کے جسمانی دردوں سے نجات اور چھٹکارہ مل جاتا ہے۔

## درد داڑھ کا علاج

شیخ العالمین حضرت مولانا محمد امان اللہ نقشبندی نور اللہ مرقدہٗ تحریر فرماتے ہیں کہ "موسیٰ کامیاب شود، فرعون غرق شود" اس کے تین تعویذ لکھیں۔ ایک تعویذ درد والی داڑھ کے نیچے/ اوپر چند منٹ رکھیں، پھر نگل لیں۔ اسی طرح دوسرا اور تیسرا کریں۔

## جسم میں کسی بھی قسم کے درد کا علاج

ہر مرض اور ہر درد کے لئے تکلیف کی جگہ پر ہاتھ رکھ کر ان آیتوں کو پڑھ کر تین (۳) مرتبہ دم کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ بہت جلد آرام نصیب ہوگا۔ وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ ؕ وَمَاۤ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا ﴿۱۰۵﴾ (بنی اسرآئیل: ۱۰۵)

# مثالی ازدواجی تعلقات

ابو مصعب

قرآن پاک میں ارشاد ہے: اور عورتوں کا حق مردوں پر ویسا ہی ہے کہ جیسے دستور کے مطابق (مردوں کا حق) عورتوں پر ہے، البتہ مردوں کو عورتوں پر فضیلت ہے۔ (البقرۃ ۲۲۸)

اسلام میں ہسبنڈ وائف کے تعلق کو لے کر بالکل ہی صراحت کے ساتھ حقوق متعین کر دئے گئے۔ اب معاملہ صرف معاملہ فہمی کا آ جاتا ہے۔ کیونکہ حق دونوں کے برابر بتائے گئے ہیں اور فضیلت البتہ مرد کی بتائی گئی کیوں کہ ایک میان میں جس طرح دو تلواریں نہیں رہ سکتیں، اسی طرح ایک گھر میں دو ذمہ دار نہیں ہو سکتے (یعنی ہیڈ آف دی فیملی) اور مرد و عورت کو بنایا ہی اس طرح سے گیا کہ مرد ہیڈ آف دی فیملی کا رول نبھا سکے، اور عورت کو اس طرح سے نزاکت کے ساتھ بنایا گیا کہ وہ بعض مراحل سے بہ آسانی گذر سکے۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا گیا کہ بیوی کے خاوند پر کیا حقوق ہیں تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب تو کھانا کھائے اسے کھلا، جب تو لباس پہنے اسے پہنا، اس کے منہ پر نہ مار اور برا نہ کہہ اور گفتگو ترک کرے تو صرف گھر کی حد تک۔ (ابی داؤد)

پھر یہاں مزید بات واضح ہوگئی کہ مرد کے ذمہ کیا کیا فرائض ہیں جو کہ بیوی کے لئے مختص کئے گئے ہیں، یہاں کسی بھی معاملہ میں کوتاہی گھر کو آباد سے ویران کر سکتی ہے، اخلاق کے ساتھ، نرمی اور خوشگوار انداز میں بیوی کے ساتھ ربط ہی گھر کو چار دیواری سے ایک آباد گھر میں بدل دیتا ہے، پھر شوہر ہیڈ آف دی فیملی ہے کا مطلب وہ مالک و مختار نہیں بلکہ اس کے حدود بھی متعین کر دئے گئے ہیں۔

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: اگر میں کسی کو حکم دیتا کہ وہ کسی کو سجدہ کرے تو عورت کو حکم دیتا کہ وہ اپنے خاوند کو سجدہ کرے۔ (ابی داؤد و ترمذی)

پھر اس مقام پر آ کر......عورت کے لئے مرد کے مرتبہ اور مقام کی وضاحت کی گئی، یہاں اکثر لوگ غلطی کر جاتے ہوں گے، لیکن یہ حکم بھی کسی بھی طرح سے عورت کو کمزور اور بے بس بتانا نہیں ہے بلکہ ایک خوشگوار فیملی جہاں مرد و عورت کے باہمی محبت سے ایک یونٹ وجود میں آئی وہاں عورت کو مرد کا مرتبہ مقام سمجھانے کے لئے کچھ ایسا انداز اختیار کیا گیا کہ......جس طرح سے اللہ رب العزت ہی سجدہ کے لائق ہے اور کوئی نہیں......اس کا کوئی شریک بھی نہیں، لیکن کیونکہ وہ وحدہ لاشریک ہے اور یہاں ایک فیملی کے لئے یہ بات اس لئے اہم ہے کہ......عورت جب تک مرد کی اہمیت اس حد تک تسلیم نہ کرلے جیسی کہ ایک متوازن سوسائیٹی کے لئے مقصود تھی تب تک ایک گھر، بیلنس گھر نہ بن پاتا اور پھر یہ انتہائی انداز اختیار کر لیا گیا کہ سجدہ کا حکم اگر خدا کے بعد کسی کو ہوتا تو وہ پھر......شوہر کو ہوتا......اگر تھوڑا سا بھی غور کریں تو بٹوین دی لائینز کیا احکام ہیں بالکل واضح ہیں۔

**لیکن فی زمانہ ان احکامات کو بالائے طاق رکھ کر فیملی ویلیوز کا جو جنازہ نکالا گیا وہ کسی سے چھپا ہوا نہیں ہے**

ایک طرف آزادی نسواں کا نعرہ دیا گیا تو دوسری طرف مرد و عورت کے ایک دوسرے کے برابر کر دینے کے پتہ نہیں کس مذموم ارادے کے تحت ذہنوں کو ایسا مسخر کیا کہ...... چہار دیواری بنے گھر، جہاں مرد و عورت اپنی جنریشن کے ساتھ ہوتے تو ہیں لیکن ویسا مثالی گھر جیسا کہ اسلامی تعلیمات میں ہمیں ملتا ہے، کہیں نظر نہیں آتا۔

اور ایسی ہزاروں لاکھوں گھروں پر مشتمل سوسائٹی کے نت نئے عجوبے انداز ہمیں ہر قدم پر دعوت فکر و عمل دیتے نظر آتے ہیں۔

اسلامی احکامات کی روح کو سمجھ کر اپنانا ناممکن بھی نہیں اور مشکل بھی نہیں لیکن فرنگی تہذیبوں اور اپنے اپنے خداؤں (جس میں سب سے بڑا خدا تو انسان کا نفس ہی ہے) کی پیروی کریں تب نہ گھر، گھر بنے گا اور نہ سوسائٹی میں وہ مطلوب بات نظر آئے گی جو......ہمیں اسلامی تعلیمات کے اندر سوسائٹی کے حوالے سے نظر آتی ہے۔

(بقیہ ص 59)

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

# معاشی مسائل کا روحانی حل

## رزق، ملازمت، آمدنی کے لئے

حضرت مولانا اعجاز احمد خان صاحب مدظلہٗ بحوالہ حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں کہ اگر کسی کی آمدنی کم ہو، وہ چاہتا ہو کہ اس کی آمدنی میں خوب اضافہ اور برکت ہو۔ یا اس کی نوکری نہیں لگتی، جہاں جاتا ہے منع کر دیا جاتا ہے۔ اسی طرح گھر میں ہر طرح رزق کی کمی کے سبب مشکل پیش آتی رہتی ہو یا قرض چڑھتا جاتا ہو تو ایسی صورت میں اللہ تعالیٰ سے مانگا جائے۔ اس کے لئے بعد نماز عشاء اول و آخر نماز والا درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھے۔ درمیان میں گیارہ سو (۱۱۰۰) بار یَابَاسِطُ پڑھا کرے۔ شروع میں ایک بار بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ گھر میں برکت ہوگی اور غیب سے نوکری کا انتظام ہو جائے گا۔ یہ عمل چالیس (۴۰) دن مسلسل بغیر کسی ناغہ چھٹی کرنا ہے۔ دوسری بات یہ ہے کہ یہ عمل مسجد میں بیٹھ کر نہ کرے بلکہ گھر میں یا کسی الگ بیٹھک میں کرے اور عمل کے دوران باوضو پاک مصلے پر قبلہ کی طرف منہ کر کے بیٹھے۔ دیگر اہم بات یہ ہے کہ ہر قسم کے چھوٹے بڑے گناہ سے پرہیز کرے۔ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول پاک ﷺ کی تعلیمات پر عمل کرے۔ نماز کی پابندی کرے۔ جھوٹ، غیبت، لڑائی جھگڑے، چغلی، بے ہودہ باتوں سے کامل پرہیز کرے، پھر دیکھے کتنی جلدی کام ہوتا ہے۔

## روپے پیسے میں خیر و برکت ہو

اگر کسی کے روپے پیسے میں خیر و برکت نہ ہو تو پیر غلام سرور شباب صاحب مدظلہٗ کے اس عمل سے فائدہ اٹھائیں۔ وہ فرماتے ہیں کہ مندرجہ ذیل حروفِ نورانیہ کو عشاء کے بعد گیارہ (۱۱) روز تک روزانہ ایک سو گیارہ (۱۱۱) مرتبہ سر پر ہاتھ رکھ کر پڑھیں۔ عمل عروج ماہ میں شروع کریں۔ اس کے بعد کسی کرنسی نوٹ پر یہی حروف گلاب و زعفران سے تحریر کر کے اپنی تجوری میں رکھ دیں اور کرنسی نوٹ کو خوشبو بھی لگا دیں۔ ان شاء اللہ زبردست خیر و برکت ہوگی۔ حروف یہ ہیں:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ۔ الٓمٓ كٓهٰيٰعٓصٓ حٰمٓعٓسٓقٓ طٰسٓ قٓ صٓ نٓ وَالْقَلَمِ وَمَا يَسْطُرُوْنَ۔

## برائے ملازمت یا کاروبار کے حصول کے لیے

حضرت حافظ جمیل احمد جمیل رحمۃ اللہ تحریر فرماتے ہیں کہ اگر کوئی شخص کاروبار یا ملازمت کی انتظار میں دفتروں اور سوسائٹیوں کے چکر کاٹ کاٹ کر تھک چکا ہو۔ دنوں یا مہینوں اور سالوں یوں ہی گزر گئے ہوں مگر کہیں نوکری نہ لگی ہو۔ الجھن اور پریشانیوں میں مبتلا ہوں تو ایسے لوگوں کے لیے یہ نقش عجیب تاثیر رکھتا ہے اور بفضل رب کریم جلد روزگار میسر ہوتا ہے اور روزی با آسانی ملتی ہے۔ اس نقش کو لکھ کر جمعرات کی صبح ۷ بجے سے ۸ بجے کے درمیان لکھیں، باوضو ہو کر بیٹھیں، اول درود شریف ۱۱ مرتبہ پڑھیں، الحمد شریف ۱۱ مرتبہ پڑھ کر نقش لکھنا شروع کریں اور اگربتیاں جلائیں۔

۷۸۶

اللہ الطیف

| ۳۲۱ | ۳۲۴ | ۳۲۸ | ۳۱۴ |
|---|---|---|---|
| ۳۲۷ | ۳۱۵ | ۳۲۰ | ۳۲۵ |
| ۳۱۶ | ۳۰۰ | ۳۲۲ | ۳۱۹ |
| ۳۲۳ | ۳۱۸ | ۳۱۷ | ۳۲۹ |

القوی العزیز — بعبادہ یرزق

من یشاء وھو

### متلاشی

پریشان ہونے والوں کو کبھی نہ کبھی سکون مل جاتا ہے لیکن پریشان کرنے والے ہمیشہ سکون کے متلاشی رہتے ہیں۔

# حضرت یوسفؑ کی دُعا زنانِ مصر کے فتنے سے بچنے کے لیے

سید مودودی رحمہ اللہ

رَبِّ السِّجْنُ اَحَبُّ اِلَیَّ مِمَّا یَدْعُوْنَنِیْٓ اِلَیْهِ ۚ وَاِلَّا تَصْرِفْ عَنِّیْ كَیْدَهُنَّ اَصْبُ اِلَیْهِنَّ وَاَكُنْ مِّنَ الْجٰهِلِیْنَ ﴿۳۳﴾

(سورۃ یوسف: ۳۳)

”اے میرے رب، قید مجھے منظور ہے بہ نسبت اس کے کہ میں وہ کام کروں جو یہ لوگ مجھ سے چاہتے ہیں۔ اور اگر تو نے ان کی چالوں کو مجھ سے دفع نہ کیا تو میں ان کے دام میں پھنس جاؤں گا اور جاہلوں میں شامل ہو رہوں گا۔“

**تشریح:** یہ آیات ہمارے سامنے اُن حالات کا ایک عجیب نقشہ پیش کرتی ہیں جن میں اس وقت حضرت یوسف علیہ السلام مبتلا تھے۔ انیس بیس سال کا ایک خوبصورت نوجوان ہے جو بدویانہ زندگی سے بہترین تندرستی اور بھری جوانی لیے ہوئے آیا ہے۔ غریبی، جلاوطنی اور جبری غلامی کے مراحل سے گزرنے کے بعد قسمت اسے دنیا کی سب سے بڑی متمدن سلطنت کے پایہ تخت میں ایک بڑے رئیس کے ہاں لے آئی ہے۔ یہاں پہلے تو خود اس گھر کی بیگم ہی اس کے پیچھے پڑ جاتی ہے جس سے اس کا شب و روز کا سابقہ ہے۔ پھر اس کے حسن کا چرچا سارے دارالسلطنت میں پھیلتا ہے اور شہر بھر کے امیر گھرانوں کی عورتیں اس پر فریفتہ ہو جاتی ہیں۔ اب ایک طرف وہ ہے اور دوسری طرف سینکڑوں خوبصورت جال ہیں جو ہر وقت ہر جگہ اسے پھانسنے کے لیے پھیلے ہوئے ہیں۔ ہر طرح کی تدبیریں اس کے جذبات کو بھڑکانے اور اس کے زہد کو توڑنے کے لیے کی جا رہی ہیں۔ جدھر جاتا ہے یہی دیکھتا ہے کہ گناہ اپنی ساری خوشنمائیوں اور دلفریبیوں کے ساتھ دروازے کھولے اس کا منتظر کھڑا ہے۔ کوئی تو فجور کے مواقع خود ڈھونڈھتا ہے، مگر یہاں خود مواقع اس کو ڈھونڈ رہے ہیں اور اس تاک میں لگے ہوئے ہیں کہ جس وقت بھی اس کے دل میں برائی کی طرف ادنیٰ میلان پیدا ہو وہ فوراً اپنے آپ کو اس کے سامنے پیش کر دیں۔ رات دن کے چوبیس گھنٹے وہ اس خطرے میں بسر کر رہا ہے کہ کبھی ایک لمحہ کے لیے بھی اس کے ارادے کی بندش میں کچھ ڈھیل آ جائے تو وہ گناہ کے اُن بے شمار دروازوں میں سے کسی میں داخل ہو سکتا ہے جو اس کے انتظار میں کھلے ہوئے ہیں۔

اس حالت میں یہ خدا پرست نوجوان جس کامیابی کے ساتھ ان شیطانی ترغیبات کا مقابلہ کرتا ہے وہ بجائے خود کچھ کم قابل تعریف نہیں ہے۔ مگر ضبطِ نفس کے اس حیرت انگیز کمال پر عرفانِ نفس اور طہارت فکر کا مزید کمال یہ ہے کہ اس پر بھی اس کے دل میں کبھی یہ متکبرانہ خیال نہیں آتا کہ واہ رے میں، کیسی مضبوط ہے میری سیرت کہ ایسی ایسی حسین اور جوان عورتیں میری گرویدہ ہیں اور پھر بھی میرے قدم نہیں پھسلتے۔ اس کے بجائے وہ اپنی بشری کمزوریوں کا خیال کر کے کانپ اُٹھتا ہے اور نہایت عاجزی کے ساتھ خدا سے مدد کی التجا کرتا ہے کہ اے رب، میں ایک کمزور انسان ہوں، میرا اتنا بل بوتا کہاں کہ ان بے پناہ ترغیبات کا مقابلہ کر سکوں، تو مجھے سہارا دے اور مجھے بچا، ڈرتا ہوں کہ کہیں میرے قدم پھسل نہ جائیں۔ درحقیقت یہ حضرتِ یوسف علیہ السلام کی اخلاقی تربیت کا اہم ترین اور نازک ترین مرحلہ تھا۔ دیانت، امانت، عفت، حق شناسی، راست روی، انضباط اور توازنِ ذہنی کی غیر معمولی صفات جو اب تک ان کے اندر چھپی ہوئی تھیں اور جن سے وہ خود بھی بے خبر تھے، وہ سب کی سب اس شدید آزمائش کے دور میں اُبھر آئیں، پورے زور کے ساتھ کام کرنے لگیں اور انہیں خود بھی معلوم ہو گیا کہ ان کے اندر کون کون سی قوتیں موجود ہیں اور وہ ان سے کیا کام لے سکتے ہیں۔

**سبق:** اس سے ہمیں یہ سبق ملتا ہے کہ حقیقت یہی ہے کہ گناہوں سے بچانے والی ذات اللہ جل جلالہ کی ہی ہے، اس کی توفیق ہو گی تو انسان بچ سکتا ہے، ورنہ نہیں۔ اس لیے خود کوشش کے ساتھ اللہ جل جلالہ سے گناہوں سے بچنے کی دعا مانگنی چاہیے۔ (ع)

# مجرب المجرب دم شدہ روحانی اشیاء عاملین اپنے مریضوں کو استعمال کروائیں اور فوری رزلٹ پائیں

## (1) کیلشیم پاؤڈر (دم شدہ)

بیس 20 جڑی بوٹیوں سے تیار کردہ قرآنی آیات کا دم کردہ انتہائی طاقتور پاؤڈر

**ہدیہ: 500 روپے (125 گرام)**

**شوگر فری کیلشیم پاؤڈر بھی دستیاب ہے**

یہ سفوف ہم جادو جنات سفلی عمل سے متاثرہ افراد کو روحانی علاج کے بعد استعمال کرواتے ہیں تاکہ منفی قوتوں کی شرارتوں سے جسمانی امراض کے ازالے کے ساتھ مریض کو قوت وطاقت حاصل ہو۔ قوت وطاقت کے حصول کے لئے یہ ایک نایاب پاؤڈر ہے۔ بالخصوص جو افراد جسمانی کمزوری ومردانہ کمزوری کا شکار ہیں، آنکھوں کے آگے اندھیرا آ جاتا ہے، جن پر تھکاوٹ، سستی وکاہلی کا غلبہ رہتا ہے، کسی کام کرنے کو جی نہیں چاہتا، بے چینی وگھبراہٹ طاری رہتی ہے، جسم ،ہڈیوں اور جوڑوں میں درد رہتا ہے، جوڑوں سے لیس ختم ہو چکا ہے اور جوڑوں میں گیپ آ چکا ہے، ان کے لئے مفید ترین ہے۔ یہ قوت وطاقت کو بحال کرتا ہے، سستی وکاہلی کو ختم کرتا ہے، جسم ہڈیوں وغیرہ کے درد کو دور کرتا ہے، جوڑوں میں چکنائی پیدا کرتا ہے۔ خلاصہ یہ ہے سینکڑوں فوائد اور بیسیوں امراض سے نجات کا کامیاب ترین سفوف ہے۔

چہل قاف باموکل، چہل کاف باموکل، حصار غوثیہ باموکل کا دم شدہ

## (2) طلسماتی دھاگہ

شریر جنات، چڑیل، ڈائن، چلاونس، دیو پری وغیرہ منفی قوتوں کے اثرات سے متاثر مریض کو یہ گنڈا پہنا دیا جائے، ان شاء اللہ تعالیٰ عزوجل پاؤں کے ذریعے جنات خارج ہو جائیں گے اور جب تک وہ گنڈا مریض کے پاس رہے، مریض منفی قوتوں کے اثرات سے محفوظ رہے گا۔

**ہدیہ: 350 روپے**

## (3) بخورِ خاص

حرمل، لوبان، گوگل اور چرائتہ سے تیار کردہ

گھر، حویلی، بنگلہ، دکان، مکان، گودام آفس وغیرہ سے جنات جادو بندش کے اثرات کی مکمل صفائی کے لئے انتہائی سریع الاثر بخور ہے۔

جنات جادو بندش سے متاثر افراد کے جسم سے اثراتِ بد نکالنے کے لئے اس بخور کی دھونی انتہائی مفید ہے۔ جس جگہ اس بخور کی دھونی دی جائے گی اس مقام اور وہاں موجود افراد سے جملہ شیطانی اثرات ان شاء اللہ عزوجل زائل ہوں گے۔

علاوہ ازیں یہ دھونی ہسٹیریا، جناتی دورے اور نفسیاتی امراض سے شفاء کے لئے بھی مفید ترین ہے۔

**ہدیہ 125 گرام 800 روپے**

## (4) دم شدہ لوبان

**آیاتِ منزل، حزب البحر، چہل قاف باموکل، چہل کاف باموکل وغیرہ اعمال کا دم شدہ لوبان وحرمل**

مکان، دکان، فیکٹری، گودام، آفس، بینک، اسکول، کالج یونیورسٹی وغیرہ پر جادو، بندش یا جنات وغیرہ کے اثرات ہوں وہاں 11 یا 21 یا 41 دن تک دم شدہ لوبان کی دھونی دی جائے۔ ان شاء اللہ عزوجل جنات وجادو بندش کا مکمل صفایا ہو جائے گا۔

**ہدیہ: 350 روپے 250 گرام**

## (5) دم شدہ حَرمل

اس کی دھونی سے ان شاء اللہ عزوجل متاثرہ جگہ پر جنات وجادو بندش کا مکمل صفایا ہو جائے گا۔ حرمل کو مندرجہ بالا مسائل کے علاوہ بھی استعمال کیا جاتا ہے۔ اس بوٹی میں اللہ رب العزت نے وہ تاثیر رکھی ہے کہ اس کی دھونی دینے سے وبائی امراض سے حفاظت رہتی ہے۔ لہٰذا یہ دم شدہ حرمل ہر گھر اور ہر فرد کی ضرورت ہے۔

**ہدیہ: 350 روپے 250 گرام**

# رشتہ ہونے کے قرآنی اعمال

مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

## اولاد کے رشتہ کیلئے آسان عمل

وَهُوَ الَّذِيْ خَلَقَ مِنَ الْمَآءِ بَشَرًا فَجَعَلَهٗ نَسَبًا وَّصِهْرًا ؕ وَكَانَ رَبُّكَ قَدِيْرًا ۝ (فرقان:54)

جس شخص کے بیٹے بیٹی کی شادی میں رکاوٹ ہو، مناسب رشتہ نہ ملتا ہو یا منگنی وغیرہ ہوکر ٹوٹ جائے، وہ اس آیت کو اکیس (21) دن تک روزانہ تین سو تیرہ (313) مرتبہ پڑھے، ان شاء اللہ بہت جلد مناسب رشتہ مل جائے گا۔

## مناسب رشتہ ہو جائے

بعض مرتبہ کچھ مجبوریوں کے سبب بہت سے لڑکے اور لڑکیاں کنوارے رہ جاتے ہیں۔ ان کی شادی میں طرح طرح کی رکاوٹیں پیدا ہو جاتی ہیں۔ اس کیلئے یہ عمل مجرب ہے۔ شادی کیلئے ہر بدھ کو یا ہر جمعہ کے دن بعد نماز عصر باوضو سورۂ یوسف (مکمل) کی ایک بار تلاوت کرے۔ لڑکا یا لڑکی خود پڑھ لے یا گھر کا کوئی فرد پڑھ لے۔ یہ عمل اکتالیس (۴۱) دن کرے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ جلد ہی کوئی مناسب رشتہ ہو جائے گا۔

## جلد شادی کے اسباب پیدا ہوں

سید تجمل حسین شیرازی صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ بروز جمعۃ المبارک، سورۂ نجم کو بوقت نمازِ جمعہ ایک مرتبہ تلاوت کریں۔ جب آیت سجدہ پر پہنچیں تو فوری سجدہ کریں اور اس کے بعد شادی کے لیے دعا مانگیں تو ان شاء اللہ، جلد شادی کے اسباب پیدا ہوں گے۔

## پیغام نکاح دختران

سید مبارک علی شمسی صاحب تحریر فرماتے ہیں کہ عروجِ ماہ میں پہلے غسل کریں، پھر جمعہ کے روز زہرہ کی ساعت میں سورۂ احزاب کو مشک و زعفران سے ہرن کی جھلی پر لکھ کر ایک لکڑی کا ڈبہ بنوا کر اس میں بند کر کے گھر میں رکھ دیں اور اکتالیس (۴۱) روز تک روزانہ تین بار سورۂ احزاب صبح کی نماز کے بعد پڑھیں۔ جس روز اس کو لکھنا ہے، اسی روز سے پڑھنا شروع کرنا ہے۔ ان شاء اللہ، بہت جلد نکاح کا پیغام آئے گا۔

## شادی کا پیغام منظور ہو

قُلْ اِنَّ الْهُدٰى هُدَى اللّٰهِ ۙ اَنْ يُّؤْتٰٓى اَحَدٌ مِّثْلَ مَآ اُوْتِيْتُمْ اَوْ يُحَآجُّوْكُمْ عِنْدَ رَبِّكُمْ ؕ قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللّٰهِ ۚ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ۝ يَّخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ۝ (ال عمران:۷۳-۷۴)

اگر کسی نے کہیں پیغام نکاح بھیجا ہو تو یہ آیت کاغذ پر لکھ کر بازو پر باندھ لے، ان شاء اللہ پیغام منظور ہو گا۔

## تین ماہ میں نسبت طے پانا

حضرت مولانا حسن الہاشمی صاحب مدظلہ تحریر فرماتے ہیں کہ شادی کے لیے بدھ کو سورۂ یوسف اور جمعہ کے دن سورۂ احزاب کی تلاوت کر کے دعا کریں۔ ان شاء اللہ، تین ماہ کے اندر اندر اس عمل کی برکت سے پیغام موصول ہو گا اور نسبت طے پائے گی۔

## شادی کے لئے

حضرت خواجہ شمس الدّین عظیمی مدظلہ تحریر فرماتے ہیں کہ سب کاموں سے فارغ ہو کر رات کو سونے سے پہلے اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درودِ شریف پڑھنے کے بعد سورۂ اخلاص اکتالیس (۴۱) بار پڑھیں صرف شادی کے لئے دعا کریں۔ عمل کی مدت نوے (۹۰) دن ہے۔ اس عرصہ میں منگنی یا شادی ہو جائے تو بھی نوے (۹۰) دن پورے کرنا ضروری ہیں۔ عورتیں ناغہ کے دن شمار کر کے بعد میں پورے کر لیں۔

**نوٹ:** تمام اعمال کی عام اجازت ہے۔ ادارہ

# بیگم کی خفگی

ام محمد سلمان

یہ برتن اتنا پٹخ پٹخ کے کیوں دھو رہی ہیں آپ!!! آرام سے دھولیں ناں بیگم......!!ہم کہتے ہیں چپ رہیے آپ!! پہلے ہی غصہ سوا نیزے پر ہے ہمارا۔ دعوت کریں، بلائیں، کھلائیں، پلائیں اور پھر باتیں بھی سنیں۔ حد ہوتی ہے بے حسی کی۔ ”ارے ہوا کیا ہے یہ تو بتائیں؟“

ہونا کیا ہے؟ باتیں سنا کریں ذرا اپنی بھابی بیگم کی۔ اور وہ آپ کے بھائی صاحب......!! جب دیکھو بیوی کی خوبیاں بیان کرنے میں زمین آسمان کے قلابے ملا رہے ہوتے ہیں۔ میری بیگم ایسی خوش قسمت...... میری بیگم یہ......میری بیگم وہ......میری بیگم کے آنے سے پیسوں کی ریل پیل ہوگئی چاروں طرف!!! اور آپ کیا چپ کر کے سنتے رہتے ہیں جی!! منہ توڑ جواب کیوں نہیں دیتے انھیں؟

ارے بھئی بیگم! ہم کیا بولیں۔ ان کی بیگم واقعی ان کے لیے لکی ثابت ہوئی ہیں۔ ہم تو شروع دن سے دیکھتے چلے آرہے ہیں، جب سے بڑے بھائی کی شادی ہوئی تب سے ہی خوش قسمتی نے ان کے قدم چوم لیے۔ دیکھو ذرا اپنا کیسا شاندار ذاتی گھر بنالیا۔ بچے بھی سب اچھے گھروں میں بیاہ دیے۔ جب سے ان کی شادی ہوئی، ان کا کاروبار ترقی ہی کرتا گیا اور ایک ہم ہیں..!! ادریس میاں نے ٹھنڈی آہ بھری۔ ”کیا مطلب؟ ہم ہیں سے مراد کیا ہے آپ کی؟ آپ کی بیوی بدقسمت ہے؟ بدبخت ہے؟ کہنا کیا چاہ رہے ہیں آپ؟“

ارے ارے بیگم!! خدا کو مانو!! آپ کو بدقسمت اور بدبخت کہنے کی ہماری مجال کہاں؟ تو پھر بھائی کے سامنے زبان کیوں نہیں کھلتی آپ کی؟ وہ جو بار بار کہتے ہیں کہ آپ کی بیگم کی قسمت اچھی نہیں ہے۔ راحت افزا نے دیگچی مانجھتے ہوئے جیٹھ جیٹھانی کا سارا غصہ اسی پر نکال دیا۔ دیگچی بھی آج اپنی قسمت کے چمکنے پر سرشار سب برتنوں میں الگ ہی لشکارے مار رہی تھی۔

ادریس میاں ہنستے ہوئے بولے۔ بس کر دو بیگم! اب دیگچی کی کھال ادھیڑو گی کیا؟ مگر راحت افزا کہاں سننے والی تھیں اب دیگچی کے بعد توے کی باری تھی۔ اسٹیل کے جُونے سے توے کا بھی کام تمام ہوا۔ لشکارے مارتا ہوا خوشی خوشی چولہے کے نیچے اپنی جگہ پہ جا سویا۔ بیگم!! ایک کپ چائے بھی بنا دیں ساتھ ساتھ.. ادریس میاں بولے۔ صرف ایک کپ کیوں؟ ہم نہ پئیں؟ بس آپ ہی پیتے رہیں۔ آپ ہی کو بنا بنا کر دیتے رہیں؟ دیکھ نہیں رہے، صبح سے لگے لگے تھک گئے ہیں ہم۔ ارے بابا!! ہم نے کب منع کیا۔ اپنے لیے بھی بنا لیجیے، آج تو جلال ہی ختم ہونے میں نہیں آرہا.. کون سی مرچیں چبائی ہیں؟ ہونہہ!!! ذرا کچھ کہہ دیں تو صاحب کو لگتا ہے ہم نے مرچیں چبالی ہیں۔ راحت افزا نے دانت پیستے ہوئے چائے کا پانی چولہے پر رکھا۔ جتنے میں چائے تیار ہوئی باقی ماندہ کچن سمیٹا اور چائے کی ٹرے لے کر میاں کے پاس آ بیٹھیں۔ ادریس میاں ایک گھونٹ بھرتے ہی بولے۔ چائے بنانے میں تو جواب نہیں آپ کا۔ گھر بسانے میں بھی جواب نہیں ہمارا...... جو اٹھارہ سال سے بسائے بیٹھے ہیں آپ کے ساتھ!! راحت افزا ترکی بہ ترکی بولیں۔ ادریس میاں زور سے ہنس دیے۔ موڈ میں ہوتے تو بیگم کی ساری لن ترانیاں ہنستے کھیلتے برداشت کر لیتے تھے۔

بس آپ ان سے کہہ دیجیے ہمارے لیے ایسی باتیں نہ کیا کریں۔ پہلے اپنی بیگم کے گن گاتے تھے اب اپنی بچیوں کے نصیب کے بھی ٹھیکے دار بن بیٹھے ہیں۔ جب دیکھو تب وہی قصے کہ بیٹیوں نے سسرال میں چار چاند لگا دیے۔ حالانکہ اندر کی ساری باتوں کی کسے خبر نہیں بھلا....!! بھئی آپ کچھ بھی کہیں بیگم! حقیقت تو یہی ہے کہ روپیہ پیسہ عورت کے نصیب سے آتا ہے۔ بڑوں سے ہمیشہ یہی سنتے آئے ہیں کہ اولاد مرد کے نصیب سے اور پیسہ عورت کے نصیب سے۔ اب خود ہی دیکھ لو میں تو قسمت کا دھنی ہوں۔ اللہ نے بیٹے سے بھی نوازا اور بیٹی سے بھی، دونوں بچے میری خوش قسمتی کی علامت ہیں۔ اور گھر کے اخراجات دیکھ لیں کس طرح سے پورے ہوتے ہیں، یہ آپ کی بدقسمتی کی علامت نہیں تو اور کیا ہیں؟ اب آپ کے نصیب ہی ایسے ہیں ہم کیا کریں۔ شادی کے وقت اچھا بھلا چلتا کاروبار تھا، چند سالوں میں ہی ختم ہوگیا۔ لے دے کہ ایک سرکاری تنخواہ پہ گزارا کرنا پڑ گیا۔ ادریس میاں نے ہنستے ہنستے پھر ان کے تن بدن میں آگ لگا دی تھی۔ راحت افزا کے کان پک چکے تھے یہ سب سن سن کے...... آج تو پھٹ ہی پڑیں۔ ایک

بات بتائیے صاحب!!! گھر کے کون سے خرچے ہیں جو میری بدقسمتی کی وجہ سے پورے نہیں ہو رہے؟ گیس بجلی کے بل نہیں بھرے جاتے؟ بچوں کی فیسیں نہیں بھری جاتیں، دواؤں کا خرچ پورا نہیں ہوتا؟ آئے روز کے مہمانوں اور تقریبات کے خرچے پورے نہیں ہوتے؟ گھر کی دال روٹی نہیں چل رہی....؟ آخر کون سے کام ہیں جو رکے ہوئے ہیں، آج تو بتا ہی دیجیے ہمیں؟

ارے یہ سب خرچے تو سب کے پورے ہو جاتے ہیں بھئی!! ہم تو اس سے کچھ آگے بڑھنے کی بات کرتے ہیں.. آج تک اپنا ذاتی گھر تو بنا نہیں سکے۔ بھائی صاحب کو ہی دیکھ لیں تین تین گھر بنا لیے انھوں نے اور ایک ہم ہیں...... اللہ کا شکر ادا کیجیے صاحب!! عزت سے ایک چھت کے نیچے رہ تو رہے ہیں، گھر ساجھے کا ہے تو کیا ہوا؟ کرائے کا تو نہیں ہے۔ شکر ادا کیجیے رب تعالیٰ کا۔ اور ہاں ایک بات آج ہماری بھی سن لیجیے۔ یہ جو خوش قسمتی کا بخار آپ کو چڑھا رہتا ہے ناں ہر وقت۔ لائیے آج اسے بھی اتار دیتے ہیں۔ ذرا بتائیے تو کون سا قسمت کے دھنی ہیں آپ!!! ہمیشہ اسی پر خوش رہتے ہیں کہ بیٹا بیٹی دونوں مل گئے۔ دو بچوں پر اٹھلاتے پھرتے ہیں اور اپنی خوش قسمتی کے راگ الاپتے نہیں تھکتے۔ ذرا ہماری بھی تو سنیے۔ کتنی تمنا تھی دل کی۔ کم از کم آٹھ دس بچے تو گھر میں کھیلتے کودتے نظر آتے۔ کوئی گود میں چڑھتا، کوئی کندھے پر سوار ہوتا۔ بڑی بچیاں گھر کے کاموں میں مدد کرتیں، بیٹے آپ کا سہارا بنتے۔ کسی کو حافظ عالم بناتے، کسی کو کاروبار کرواتے۔ لیکن یہ شاید آپ کے نصیبوں کی خرابی تھی جو آٹھ دس بچوں کی بجائے دو پر ہی گزارا کرنا پڑ رہا ہے۔ دونوں سکول مدرسے چلے جاتے ہیں تو راحت افزا اکیلی دیواروں کو تکتی رہ جاتی ہیں۔ میرے دو بچے دنیا میں آنے سے پہلے ہی چلے گئے، اگر ہوتے تو کتنا اچھا ہوتا، کتنی رونق ہوتی میرے گھر میں۔

کبھی آج تک آپ سے گلہ کیا کہ وہ دونوں بچے آپ کی بدبختی کی وجہ سے ایکسپائر ہو گئے۔ بتائیے ناں...... کہاں گئی آپ کی خوش قسمتی؟ قسمت تو آپ کی بھی ایسی ہی ہے۔ آپ کو بھی صرف دو بچے ہی ملے ہیں، کوئی فوج نہیں بنا لی آپ نے بچوں کی۔ عجیب دستور ہے معاشرے کا۔ اولاد ایک بھی ہو تو مرد قسمت کا دھنی اور ذرا جو گزر بسر میں تنگی پیش آئے تو وہ عورت کی قسمت کی خرابی۔ راحت افزا تو اور بھی بہت کچھ کہہ رہی تھیں مگر ادریس میاں کو لگا انھوں نے آئینہ آج ہی دیکھا ہے۔ یہ تو کبھی سوچا ہی نہیں تھا کہ ان کی کون سی آٹھ دس اولادیں ہیں جس پر اتراتے پھریں۔ لے دے کے دو بچے......!! اور وہ دو جو اس دنیا سے چلے گئے تو کیا میری قسمت کا کھوٹ تھا؟ نہیں نہیں یہ سب تو اللہ کے ہاتھ میں ہے۔ کہیں اندر سے فوراً ہی آواز آئی ''واہ ادریس میاں! اپنی باری پہ فوراً اللہ کی طرف رجوع، کمال ہے۔'' میں ہمیشہ بھائی بھابیوں اور دنیا والوں کی باتوں میں آ کر بیوی کو کم نصیبی کے طعنے دیتا رہا اور کبھی اپنے نصیبوں پر تو غور ہی نہیں کیا......!! راحت افزا کی بھی تو خواہش تھی بہت سارے بچے ہوتے۔ شروع کے چند سالوں میں جب دونوں بچے مدرسے چلے جاتے تو کتنا رویا کرتی تھیں، اللہ مزید اولاد سے نوازے۔ اور میں ہمیشہ اپنے ہی غرور میں مبتلا رہا۔ ہمیشہ لوگوں کے کہنے پہ بیگم کو ہی ستاتا رہا، طعنے دیتا رہا۔

بیگم کی دی ہوئی قرآن حدیث کی دلیلوں پہ کبھی کان ہی نہیں دھرے، آج کیسا طمانچہ مار گئی ہیں منہ پہ۔ بے شک اولاد بھی اللہ ہی دیتا ہے، جسے چاہے جتنی چاہے اور رزق بھی اللہ ہی دیتا ہے۔ جسے چاہے کھول کر دے، جسے چاہے تنگ کر دے۔ عورت کے نصیب سے مال اور مرد کے نصیب سے اولاد کا ہونا سنی سنائی بات کے علاوہ کچھ نہیں۔ حقیقت تو یہ ہے کہ نیکی، شرافت، اعتبار، خلوص اور وفاداری اس رشتے میں سب سے بڑی دولت ہیں۔ دولت اور اولاد نصیبوں کے کھرے کھوٹے ہونے کا معیار نہیں۔ دولت مند ہونا اللہ کی نظر میں پسندیدہ ہونے کی علامت نہیں اور غریب ہونا مبغوض ہونے کی علامت نہیں۔ دولت تو اللہ نے فرعون کو بھی دی تو کیا وہ اللہ کا پسندیدہ بن گیا تھا؟ نہیں ناں!! قیامت تک کے لیے مبغوض قرار پایا۔ اور دو جہانوں کے سردار محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کیسی زندگی گزار کے گئے؟ اس دنیا سے اور کیا پسند کیا اپنے لیے؟ اے اللہ! مجھے مسکینی کی حالت میں زندہ رکھ اور اسی حالت میں موت دے اور قیامت کے روز مسکینوں کے ساتھ حشر فرما۔ غربت و تنگ دستی کوئی شرم کی بات نہیں ہے۔ یہ بھی اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سنت ہے اور اللہ کو پسند ہے۔ بس رزق کی کمی کے بہانے نہ ستایا کریں اللہ کی بندیوں کو!! یہی تو ہیں جو ہر تنگی ترشی میں آپ کا بھرم رکھتی ہیں۔

# مجرب روحانی اعمال

## مرتب: اراکین روحانی علاج گاہ

### ترقی، مصیبت و دشمن سے نجات، مہربانیٔ حاکم

صوفی محمد شفیع میواتی رحمہ اللہ تحریر فرماتے ہیں کہ دکان میں مال کی ترقی کے لئے، ہر بلا، مصیبت، دوست، دشمن، سخت حاکم کو مہربان کرنے کے لئے اس تعویذ کو لکھ کر پاس رکھیں۔

یہ بسم اللہ کا نقش ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۶۳ | ۲۶۸ | ۲۶۵ |
| ۲۶۴ | ۲۶۲ | ۲۶۰ |
| ۲۶۹ | ۲۶۶ | ۲۶۱ |

یہ فتاح کا نقش ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۶۴ | ۱۶۹ | ۱۶۶ |
| ۱۶۵ | ۱۶۳ | ۱۶۱ |
| ۱۶۰ | ۱۶۷ | ۱۶۲ |

یہ یا عزیز کا نقش ہے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۹ | ۲۴ | ۳۱ |
| ۳۰ | ۲۸ | ۲۶ |
| ۲۵ | ۳۲ | ۲۷ |

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَلَا يَـُٔوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ۔ قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ۔ يَّخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ۔ لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۔ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۔ یا سمیت یاسمیت یاسمیت یاسمیت یاسمیت یاسمیت یاسمیت یاسمیت

### پنچائیت یا فیصلے کی جگہ پر اپنی دھاک بٹھانا

پنچائیت یا فیصلے کی جگہ پر اپنی دھاک بٹھانے کیلئے اس اسم (الاخر) کو آٹھ سو ایک (۸۰۱) مرتبہ پڑھ کر جائیں۔

### اللہ جل جلالہ حکمت کے دروازے کھول دے

جو شخص ہر نماز کے بعد اس اسم (الباطن) کو تین سو بیس (۳۲۰) مرتبہ پڑھے، اللہ تعالیٰ اس پر حکمت کے دروازے کھول دے۔

### ظالم و جابر حکمران کے چنگل سے آزادی

پابندی کے ساتھ اس کا ورد کرنا چاہیے۔ دس مرتبہ اس کو پڑھ کر ظالم و جابر حکمران کی سمت میں (یا اگر ممکن ہو تو ٹھیک اس کے منہ پر) پھونک دیجیے۔ ایسا کرنے سے ان شاء اللہ۔ (۱) اللہ تعالیٰ اس کو اپنے سایے میں رکھے گا (۲) پڑھنے والے کی روح بلند ہوگی اور دوسروں کی جانب سے مزید مہربان اور نرم دل بن جائے گا۔ (۳) پریشان و ہراساں شخص ظالم و جابر حکمران کے چنگل سے نکل آئے گا۔ (اگر اس کا ورد کرنے اور اپنے لیے کر رہا ہے، تب بھی دونوں کو فائدہ ہوگا)۔

### مسافر کو تھکن نہ ہو

اگر مسافرت کی حالت میں کوئی ''یا قُدُّوس'' کو بکثرت پڑھتا رہے گا تو اس کو تھکن محسوس نہ ہوگی۔

# آیاتِ سحر کے عامل بنیں

**ہر طرح کے جادو سے نجات کے لیے قرآنِ کریم کی خاص آیات جو قدیم زمانے سے عاملین اور کاملین جادو کے علاج میں استعمال کرتے آرہے ہیں۔**

جادو کے علاج کرنے والے عاملین اور جادو کے ڈسے ہوئے مریضوں کے لیے ایک خاص روحانی تحفہ۔ اس عمل کو کرنے کے بعد عاملین ہر قسم کے جادو کا علاج بہت جلد کرسکیں گے۔ مریض بھی بہت حد تک اپنا اور اپنے اہل وعیال کا علاج بغیر کسی رجعت کے کرسکے گا۔ اس عمل کے چھ (۶) چلّے کروائے جاتے ہیں۔ درج ھدیہ میں پہلے تین درجے کے چلّے کروائے جائیں گے۔ بڑے درجوں کی فیس الگ ہے۔ چند فوائد درج ذیل ہیں:

**ھدیہ 4100 روپے**

- عام جادو کا علاج کریں
- شدید جادو کا علاج کریں
- چراغ کے عمل سے جادو کو جلا دیں
- گھر بیٹھے دنیا میں کسی بھی مریض کا علاج کریں
- بڑے سے بڑے جادوگر کی کاٹ کریں
- ھانڈی کے عمل سے شدید جادو کو ختم کریں
- خاص چھری والے عمل سے جادو کی کاٹ کریں
- اور بہت سے طریقے جو بتائے جائیں گے
- مکمل تفصیل ویب سائٹ پر دیکھیں

**عمل کون کرے؟** جو عاملین چاہتے ہیں کہ جادو کے علاج میں بھرپور کامیابی ہو، جو مریض چاہتے ہیں کہ جادو سے مستقل جان چھوٹ جائے۔

**اجازت کا طریقہ** اس عمل کی اجازت چونکہ نقد ہدیہ کے ساتھ مشروط ہے، اس لئے جو بھی اجازت لینا چاہے، وہ نقد ہدیہ ادا کرکے اجازت لے سکتا ہے۔

0333-7772775 | 0309-7772775 | 042-35410586
روحانی درسگاہ دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
ruhanidarsgah | ruhanidarsgah97
darulamal.org/ruhanidarsgah, ruhanidarsgah@gmail.com

# گھر کی روحانی صفائی کب ضروری ہوتی ہے

جادو جنات نظر بد کے نحس اثرات کی وجہ سے گھر جہنم بنے ہوئے ہیں۔ خوشیوں کی جگہ غموں، صحتوں کی جگہ بیماریوں، محبتوں کی جگہ نفرتوں نے ڈیرے ڈالے ہوئے ہیں۔ اس طرح کی بہت ساری دیگر علامات سخت اور شدید اثرات کی نشانیاں ہیں اگر آپ کے گھر میں یہ مسائل ہیں تو اپنے گھر کو روحانی طور پر چیک کروائیے اور صاف کروائیے۔ اپنے گھر، اپنی رہائش کی روحانی صفائی، روحانی حفاظت، روحانی حصار کیلئے رابطہ کیجئے۔ گھر میں اثرات ہونے کی چند علامات درج ذیل ہیں:

| گھر میں بے سکونی | گھر میں بے چینی | گھر میں غصہ آنا | گھر میں بے آرامی | گھر میں نا اتفاقی | گھر میں لڑائی جھگڑے | گھر میں بے برکتی |
|---|---|---|---|---|---|---|
| گھر میں نقصانات | گھر میں نحوست | گھر میں خوف آنا | گھر میں وحشت | گھر میں دباؤ | گھر میں بدبو | گھر میں خون کے چھینٹے |
| گھر میں پانی کے چھینٹے | گھر میں تیل کے چھینٹے | گھر میں کیڑے زیادہ ہونا | گھر میں زہریلے جانور | گھر سے چیزیں غائب | گھر سے چیزیں گم | گھر میں کچا گوشت ملنا |
| گھر سے تعویذ نکلنا | گھر سے سوئیاں نکلنا | گھر سے ہڈیاں نکلنا | گھر میں پتھر گرنا | گھر میں کپڑے کٹنا | گھر میں چیزیں خراب ہونا | گھر سے مختلف آوازیں آنا |
| گھر سے ہنسنے کی آواز آنا | گھر سے رونے کی آواز آنا | گھر میں چلنے کی آواز آنا | گھر میں دروازے بجنا | گھر میں لائٹ خود بند ہونا | گھر کا فروخت نہ ہونا | اور بہت سی علامات |

اہل لاہور اور اس کے مضافات کے لئے دارالعمل چشتیہ کی روحانی علاج گاہ نے گھروں کی روحانی صفائی کیلئے باقاعدہ روحانی علاج کے ماہرین کی ٹیم تشکیل دے دی ہے۔ جو ہر ہفتے میں 2 دن (ہفتہ اور اتوار) اسی خدمت پر مامور رہیں گے۔ اگر خدانخواستہ آپ کے گھر یا رہائش میں اثرات ہیں تو آپ پورے اعتماد سے رابطہ فرمائیں۔ تاکہ آپ لوگوں کو مشکلات سے نجات مل سکے۔

ruhaniilajgah | 0342-7772772 | 042-35410586
روحانی علاج گاہ دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
0324-7772772 | ruhaniilajgah96
darulamal.org/ruhaniilajgah, ruhaniilajgah@gmail.com

مولانا علی آفاق (ناظم) 0305-7772772
مولانا سلیم اللہ (نائب ناظم) 0304-7772772
مولانا قاری ممتاز (رکن) 0306-4758334
محمد علیم (رکن) 0300-8818652

## رجعت اقسام حصار اور علاج

نئی کتاب

مصنف: صوفی علی اکبر شاہ

صفحات: 100

خاص اجازت کے ساتھ قیمت: 2000 روپے

☆ رجعت کے علاج مستند و مجرب طریقے واعمال ☆ رد دعوت سحر و رجعت ☆ رجعت سے بچاؤ کے لئے آزمودہ اعمال ☆ رجعت کا آزمودہ علاج نمبر 1 ☆ رجعت کا آزمودہ علاج نمبر 2 ☆ رجعت کا آزمودہ علاج نمبر 3 ☆ رجعت کا آزمودہ علاج نمبر 4 ☆ سورۂ انشقاق سے علاج ☆ سورۂ تحریم سے علاج ☆ سورۂ مزمل و سورۂ جن سے علاج ☆ درود تنجینا سے علاج اور حصار ☆ آیت قطب و غوث رجعت تسخیر و حروف صوامت کا علاج ☆ حصار قطبی سے علاج ☆ عصائے کلیم اللہ سے علاج ☆ اسم ذات ''اللہ'' سے علاج ☆ اصحاب کہف کے اسمائے مبارکہ سے علاج ☆ مندرہ علویہ و غوثیہ، کبیریہ سے علاج ☆ مندرہ موج قلندر شاہ علیؒ ☆ اسمائے غوث پاک سے علاج ☆ صدقہ رد بلا سے رجعت کا علاج ☆ ہانڈی کے عمل سے رجعت کا علاج ☆ جادو سے حفاظت ☆ لاعلاج جادو اور سایہ کا توڑ ☆ سخت سے سخت جادو، رجعت اور سایہ کے توڑ کا خاص عمل ''سری والا عمل'' ☆ جادو جنات سے نجات کا عمل نمبر 1 ☆ ہانڈی کا عمل نمبر 2 ☆ دکان/ کاروبار کی بندش سے نجات کا عمل نمبر 3 ☆ جادو جنات کے مریض کا عمل نمبر 4 ☆ برائے دفع سحر و آسیب و رجعت ☆ صدقہ برائے بندش نکاح بوجہ رجعت یا جادو ☆ جادو، ٹونہ اور آسیبی یا رجعت کے اثرات کی رکاوٹیں ☆ جادو یا رجعت کا اثر زائل کرنا ☆ گائتری منتر سے علاج ☆ گائتری منتر کی مزید وضاحت وافادیت ☆ رجال الغیب کی رجعت ☆ رجعت کے مزید چند مجرب اعمال ☆ سورۂ طارق، یونس اور فلق سے علاج ☆ دعائے قنوت سے رجعت کا علاج ☆ سورۂ عبس سے رجعت کا علاج ☆ جادو جنات و رجعت کا وار واپس دشمن پر پلٹانے کا خاص عمل ☆ جادو کو واپس لوٹانے کا مجرب عمل ☆ رجعت، نحوست وخطرات عملیات ☆ اقسام رجعت ☆ رجعت کی متعدد وجوہات ہیں جن میں چند اہم وجوہات درج ذیل ہیں ☆ عملیات و وظائف میں پرہیز اور رجعت کا خوف ☆ رجعت اور عملیات ☆ حصار اور رجعت کا بیان ☆ مضبوط حصار قائم کرنا ☆ روحانی حصار و حفاظت کے اعمال ☆ حصار برائے ہر بلا مصیبت آفت جنگ وغیرہ ☆ دعائے روحانی حفظ وامان ☆ حفاظت جان و مال ہر قسم ☆ اعانت وحفاظت الٰہی ☆ دعا حفظ وامان وعمر درازی ☆ حصار بندی جان و مال حفاظت ☆ دعائے حزب البحر کا حصار ☆ مضبوط ترین حصار ☆ بزرگان دین کا مجرب حصار ☆ لاجواب حصار اور واقعہ ☆ مضبوط حصار ☆ آیت الکرسی کے عجیب وغریب فوائد ☆ رجعت، واپس لوٹنا، بازگشت، گونج (یعنی وائبریشن) وغیرہ پر مفصل بحث وبیان ☆ رجال الغیب کی سمت کا خیال ☆ رجعت ہمزاد ☆ رجعت کی علامات



## سحر الشیطان و اعمال الرحمن

نئی کتاب

خاص اجازت کے ساتھ ہدیہ: 5000 روپے

مصنف: فیصل حمید نقشبندی

صفحات: 81

ہدیہ: 3000 روپے

شرطیہ نئے اور مجرب عملیات اس کتاب کے تمام عملیات میرے مجرب المجرب اور روزمرہ کے استعمال کے ہیں ان عملیات کی زکوٰۃ نہیں بس ترکیب وترتیب سے عمل کریں اور پھر تماشہ دیکھیں۔

☆ اصراف عامر سفلی ☆ کڑا حفاظت ☆ عقل وحواس باندھنا ☆ پریم بڑھانے کا جنتر ☆ جو عمل نہ چلتا ہو عزیمت سیدی میطظرون (نوری و سفلی) ☆ اسماء شہاب سہروردی ☆ مطلوب کو قابو کرنا ☆ خاتمہ دشمن ☆ تباہی دشمن ☆ محبت مجربہ ☆ عمل محبت ست درست ☆ رجوع خلق و تسخیر مطلوب ☆ چیچک سے بچاؤ ☆ تسخیر مطلوب ☆ تیر بہدف عمل محبوب ☆ فتیلہ ابلیس احراق عارض ☆ خاتمہ ناجائز تعلقات ☆ بدمزاج شوہر یا بیوی ☆ رقیب کو دور کرنا ☆ نفرت وعداوت ☆ روحانی قوت کا حصول ☆ آسیب جنات جادو حاضر کرنا ☆ حب مجرب سلیمانی ☆ محبت کا پیالہ ☆ بندش ہر قسم ☆ عزت و تسخیر خلق ☆ نقش حفاظت ☆ نقش ابلیس ☆ حاضری شگفتہ پری ☆ تسخیر عالم مخفی ☆ عزیمت محبت ☆ منتر محبت خاص ☆ زبان بندی ☆ قوت باہ مردانہ طاقت ☆ عداوت ونفرت ☆ محبت کے واسطے ☆ ایک انمول منتر ''محبت'' ☆ روٹھے محبوب کو منانا ☆ حب العین ☆ محبت قوی ☆ باطنی آنکھ کھولنا ☆ تلبیس وکشف سوال ☆ بندش سخت ومجرب ☆ حب سفلی ☆ جن مسلط کرنا ☆ قبضہ چھڑوانا ☆ پتھر برسنے سے روکنا ☆ عداوت وجدائی ☆ ماہواری کھولنا ☆ دست غیب ☆ حب مزمل شریف ☆ تباہی وبربادی دشمن ☆ سحر جادو کا توڑ وخاتمہ ☆ دشمن کی تباہی (ہانڈی مارن عمل) ☆ تعویذ نکالنا ☆ شہر بدر کرنا ☆ قبضہ چھڑوانہ ☆ طلاق وجدائی ☆ وسعت رزق ☆ قضائے حاجات ☆ بندش کالی ☆ حفاظت نحوسات وآفات ☆ حب ودب جن وجادو ☆ عقدۃ النکاح (نکاح باندھنا) ☆ حب شیطانی ☆ کنواری لڑکی کی شادی ☆ محبت سفلی ☆ محبت جلب وتصیح ☆ تسخیر مطلوب سفلی ☆ حب وتسخیر ☆ کالے جادو کا علاج ☆ حاضری مطلوب ☆ زبان بندی کا آسان عمل ☆ حب شیطانی ☆ حاضری فیضور ☆ دشمن کو مار پڑوانا ☆ وسعت رزق فراغ معاش ☆ حب تین روزہ

طریقے سے سانس نہیں لیتے کیونکہ تیز رفتار سے کم گہرے سانس کھینچنا صحت کے لیے مطلوبہ فوائد فراہم نہیں کرسکتا۔

الرجی اور استھما کی تکلیف کو کم کرنے کے لیے آپ ناک کے ذریعے لمبا سانس کھینچیں اور پھر ایک ایک سیکنڈ کے وقفے کے ساتھ زور سے سانس باہر نکالتے جائیں۔ درد کو دور بھگانے کے لیے آنکھیں بند کر کے اپنے جسم کے پرسکون ہونے کا تصور کریں اور جب آپ سانس اندر کھینچ رہے ہوں تو تصور کریں کہ آپ کے تمام جسم میں آکسیجن بھر رہی ہے اور جب سانس باہر نکالیں تو تصور کریں کہ درد آپ کے جسم سے سانس کے ساتھ خارج ہو رہا ہے۔

اگر آپ کا دل گھبرا رہا ہو تو آنکھیں بند کر کے تصور کریں کہ آپ پتھر کی پٹریوں سے نیچے اتر رہے ہیں، سانس اندر کھینچتے ہوئے 4 تک گنیں اور باہر نکالتے ہوئے 8 سے 10 تک گنیں۔ اس دوران پتھروں کی ٹھنڈک کو محسوس کرنے کی کوشش کریں گے۔ آپ ذہنی کیفیت میں بہت بہتری اور سکون محسوس کریں گے۔

## سانس کی صحت بخش ورزش

یقیناً آپ کی بھی خواہش ہے کہ آپ کبھی بیمار نہ پڑیں۔ بخار، بدہضمی، قبض، خون اور پھیپھڑوں کے امراض، تبخیر معدہ، کھانسی و دمہ، دردسر وغیرہ جیسے امراض آپ کے قریب نہ پھٹکیں۔ حافظہ تیز اور دماغ تروتازہ رہے۔ یہ سب ممکن ہے اور حیرت انگیز بات یہ ہے کہ اس پر کوئی پیسہ خرچ ہوگا، نہ کوئی سخت اور تکلیف دہ قسم کی ورزشیں کرنی پڑیں گی۔ بس روزانہ صبح دس پندرہ منٹ سانس لینے کے لیے وقت نکالنا ہوگا۔ یوگا میں اس طرح کی ورزش کو ”پرانا یام“ کہتے ہیں جس کے معنی ہیں سانس اور دوسری حیاتیاتی قوتوں کو کنٹرول کرنا۔ یہ مشق ہر جوان، بوڑھا اور بچہ ہر موسم میں کرسکتا ہے۔

اس ورزش میں آپ سانس کو مکمل طور پر خارج کرتے ہیں۔ پھیپھڑے خالی کر کے آہستہ تازہ ہوا اپنے پھیپھڑوں میں بھرتے ہیں اور جب ان میں مزید سانس کی گنجائش باقی نہیں رہتی تو جس حد تک آسانی سے اپنا سانس روک سکتے ہیں اسے روک کر دھیرے دھیرے ایک رفتار سے سانس مکمل طور پر خارج کر دیتے ہیں۔ سانس لینے، روکنے اور خارج کرنے کا یہی عمل پرانا یام کہلاتا ہے۔ اس ورزش کے بعد آپ اپنے اندر دماغی چستی اور توانائی محسوس کرتے ہیں۔ اس سے مایوسی اور پراگندہ ذہنی دور ہوتی محسوس ہوگی اور جب آپ اس کے مشاق ہو جائیں گے تو اپنے جسم میں آپ کو برقی رو سی دوڑتی محسوس ہونے لگے گی۔ کسی ٹانک کے استعمال کے بغیر ہر کمزور خود کو دھیرے دھیرے توانا محسوس کرنے لگے گا۔ اس حیرت انگیز ورزش کے مختلف طریقے ہیں۔ اس ورزش کے لیے بہترین جگہ کھلی فضا ہے، کوئی پارک، دریا یا ندی، نہر، جھیل اور سمندر کا کنارا، کھلا باغ، کھیت یا میدان ہے۔ اگر ان جگہوں تک رسائی ممکن نہ ہو تو مکان کی چھت یا پھر کوئی ہوادار کمرہ بھی مناسب رہتا ہے۔ یوں تو یہ ورزش دن میں کسی وقت بھی کی جاسکتی ہے۔ لیکن بہترین فوائد حاصل کرنے کے لیے اسے سورج نکلنے سے پہلے کرنا چاہیے، کیونکہ اس وقت ہوا میں آکسیجن خوب ہوتی ہے۔ ورزش کرتے وقت اعصاب میں کسی قسم کا تناؤ اور کھنچاؤ نہیں ہونا چاہیے۔ خود کو ذہنی الجھاؤ فکر و تشویش سے آزاد کر لیجیے۔ اس طرح آپ ورزش کر کے اور بھی پُرسکون ہو جائیں گے اور ذہنی یکسوئی بڑھ جائے گی۔ صاف زمین پر چادر، دری یا کمبل بچھا کر آلتی پالتی مار کر بیٹھ جائیے۔ ابتدا میں اسی انداز میں بیٹھ کر 5 منٹ تک سانس لینے اور خارج کرنے کا عمل کرتے رہیں۔ پانچ روز بعد روزانہ ایک ایک دو منٹ کا اضافہ کرتے جائیے۔

اب دائیں ہاتھ کے انگوٹھے سے دائیں طرف کا نتھنا بند کر لیجیے اور تازہ ہوا اندر کھینچیے یہاں تک کہ پھیپھڑے پوری طرح بھر جائیں۔ ہوا کو زیادہ سے زیادہ دیر تک پھیپھڑوں میں روکنے کی کوشش کیجیے۔ سانس مزید روکنا مشکل ہو تو بہت آہستہ آہستہ داہنے نتھنے سے اسے خارج کر دیجیے۔ دوسری بار بایاں نتھنا بند کیجیے اور داہنے نتھنے سے ہی پہلا عمل دہرائیے۔ ہوا پھیپھڑوں میں بھر جائے تو بائیں نتھنے سے خارج کر دیجیے۔ اس طرح ایک چکر پورا ہوگا۔ یہ عمل پہلے دن پانچ بار کریں اور اسے بڑھاتے ہوئے بیس مرتبہ تک لے جائیں۔ دوسرا طریقہ یہ ہے کہ دونوں نتھنوں سے لمبا سانس لیجیے۔ سانس اتنا آہستہ لیجیے کہ آواز بالکل پیدا نہ ہو۔ پھیپھڑے ہوا سے پوری طرح بھر جائیں تو سانس کو زیادہ سے زیادہ دیر تک روکنے کی کوشش کیجیے اور پھر منہ یعنی ہونٹوں کو سیٹی بجانے کے انداز میں لا کر یعنی ہونٹ سکیڑ کر سانس خارج کیجیے۔ سانس اندر کھینچنے اور خارج کرنے میں کم از کم پانچ سیکنڈ لگنے چاہئیں۔ شروع میں آدھا منٹ سانس کو روکنے کی کوشش کیجیے اور پھر اسے بتدریج پانچ منٹ تک لے جائیے۔ یہ ورزش بھی چلتے پھرتے اور لیٹے لیٹے کی جاسکتی ہے۔

# چار ایسی عادات جو صحت کے لئے تباہ کن ہیں

مدثر مہدی

ہم زندگی میں اکثر مختصر فوائد کی خاطر طویل فوائد کو یکسر نظر انداز کر دیتے ہیں۔ جس میں بہت سی ایسی عادتیں ہیں جو بظاہر خطرناک نہیں ہوتی مگر وہ کسی طرح سے آپ کی صحت کو نقصان پہنچا رہی ہوتی ہیں۔ وہ عادات کون سی ہیں؟ اس مقالہ میں آپ جان سکتے ہیں۔

## ناشتہ نہ کرنا

ہم سب جانتے ہیں کہ ناشتہ دن کی سب سے اہم غذا ہوتی ہے اور اسے چھوڑنے کے سنگین نتائج برآمد ہو سکتے ہیں۔ ناشتہ چھوڑنے سے وزن بڑھتا ہے جبکہ خون میں شکر کی تعداد میں بڑھ جاتی ہے۔ اس کے علاوہ ناشتہ چھوڑنے سے آپ کا میٹابولزم بھی سست ہو جاتا ہے جس سے آپ کو زیادہ کھانے کی طلب ہوتی ہے اور وزن بڑھتا ہے۔ ایک حالیہ ریسرچ پیپر کے مطابق جو لوگ روزانہ ناشتہ کرتے ہیں وہ زیادہ کیلوریز استعمال کرتے ہیں، ان کا موڈ بہتر رہتا ہے جبکہ وہ توجہ کام پر مرکوز رہتی ہے۔

## اسمارٹ فونز کا مسلسل استعمال

ٹیکس نیک سنڈروم نامی ایک بیماری پر کافی بات کی جا رہی ہے جس کے باعث آپ کو مستقل بنیادوں پر نقصان پہنچ سکتا ہے۔ اپنے فونز کو دیکھنے کے لیے ہم اپنی گردن کو جس انداز میں رکھتے ہیں اس سے گردن پر تناؤ بڑھتا ہے اور آپ یقین کریں یا نہیں مگر طویل عرصے تک ایسا ہونے سے آپ کو سرجری تک کی ضرورت پڑ سکتی ہے۔

## پچھلی جیب میں پرس کا رکھنا

آپ اگر بھاری والٹ کو اپنی پچھلی جیب میں رکھنے کے عادت کا شکار ہے تو جان لیں کہ مستقبل میں یہ عادت آپ کی کمر میں شدید تکلیف کا باعث بن سکتی ہے۔ اس کیفیت کو عام زبان میں Wallet Sciatica کہا جاتا ہے۔ خواتین کے مقابلے میں اس بیماری کے مردوں میں ہونے کے امکانات زیادہ ہوتے ہیں جو طویل عرصے تک والٹ کو جیب میں رکھ کر گاڑی چلاتے ہیں جس سے کمر کی نسوں پر زور پڑتا ہے۔ زیادہ عرصے تک اس عمل کو جاری رکھنے سے آپ اس مسئلہ کا شکار ہو سکتے ہیں جس سے آپ کے پیر کے نچلے حصوں، ٹخنوں اور کمر کے نچلے حصے میں شدید تکلیف ہو سکتی ہے۔ تو احتیاطی تدبیر کے طور پر بیٹھتے وقت والٹ کو آگے کی جیب میں رکھئے۔

## طویل عرصے تک بیٹھے رہنا

ایک حالیہ مطالعے میں پایا گیا کہ طویل عرصے تک بیٹھے رہنے سے جلد موت کے امکانات بڑھ جاتے ہیں۔ زیادہ بیٹھنے والے افراد کینسر یا دل کے امراض کا شکار ہو سکتے ہیں۔ اس کے علاوہ اگر آپ روزانہ 12 گھنٹے یا اس سے زائد کرسی پر بیٹھے رہتے ہیں تو ذیابطیس کے امکانات 80 فیصد تک بڑھ جاتے ہیں۔ ڈبلیو ایچ او کے مطابق جسمانی مشقت نہ کرنا دنیا بھر میں اموات کی چوتھی سب سے بڑی وجہ کے ساتھ ساتھ مختلف بیماریوں کی سب سے بڑی وجہ بھی ہے۔

# جنسی طاقت کو بڑھانے والی پانچ سبزیاں

سعدیہ اویس

ہر شادی شدہ جوڑے کی خواہش ہوتی ہے کہ اس کی ازدواجی زندگی صحت منداور سیکس سے بھرپور ہو۔جسم کے دوسرے نظاموں کی طرح سیکس کا بھی ایک نظام ہے جسے ہارمونز چلاتے ہیں اوراس نظام کا مقصد انسان کی نسل کو آگے بڑھانا ہوتا ہے۔خوشگوار جنسی تعلق آپ کی ذہنی اور جسمانی صحت کے لئے بہت ضروری ہے۔آج کل زیادہ تر لوگوں کا طرز زندگی ان کی ازدواجی زندگی پر بری طرح اثر انداز ہوتا ہے۔اس کے علاوہ سگریٹ یا شراب نوشی، نیند پوری نہ ہونا، زیادہ دواؤں کا استعمال یا مضرصحت غذائیں بھی سیکس کی زندگی پر اثر انداز ہوتی ہیں۔ایسے بہت سے طبی اور قدرتی طریقے ہیں جن کی مدد سے آپ اپنی ازدواجی زندگی کوخوشگوار بناسکتے ہیں۔اس میں سب سے زیادہ موثر اوراہم طریقہ اپنی غذا کا خیال رکھنا ہے۔ان غذاؤں میں کچھ سبزیاں اہم ہیں جوآپ کے جنسی تعلق کوزیادہ خوشگوار بنانے میں مدددیتی ہیں۔

## چقندر

اس میں آئرن وافر مقدار میں موجود ہے لہٰذا چقندر سیکس سے بھرپور زندگی کے لئے بہت مفید ہے۔اس میں موجود نائٹریٹس دوران خون کو بڑھاتے ہیں اورزیادہ جنسی قوت عطاکرتے ہیں۔

## پالک

اس میں فولک ایسڈ، زنک، آئرن اوراینٹی اوکسی ڈنٹس موجود ہیں۔یہی وجہ ہے کہ پالک زیادہ موثر طریقے سے اسپرم کو متحرک کرتی ہے۔

## پیاز

اس میں اینٹی اوکسی ڈنٹ موجود ہیں جن کی بناء پر پیاز اسپرم کی تعداداور جنسی صلاحیت کو بڑھاتی ہے۔پیاز اعضائے تناسل کی طرف دوران خون کو بڑھا کر بھرپور سیکس میں مددگار ثابت ہوتی ہے۔

## ٹماٹر

ٹماٹر میں ایک خاص جزو لائسوپین ہوتا ہے جو قدرتی طور پر شہوت کو بڑھاتا ہے اورقوت بخش کرجنسی صلاحیت کوبہتر بناتا ہے۔

## سوہانجنا

سبز ڈنڈیوں کی شکل کی اس سبزی میں زنک وافر مقدار میں موجود ہے جو سیکس کو بڑھانے میں مددگار ثابت ہوتا ہے۔

# ٹنڈوں کے بے مثال اور بے شمار فوائد

مولانا حکیم سلیم اللہ (ناظم مطب العارف)

ٹنڈوں کا شمار موسم گرما کی بہترین سبزیوں میں ہوتا ہے۔ٹنڈوں کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ یہ ہر مزاج کے افراد کے لیے بہترین سبزی ہے۔ٹنڈوں کو اگر گوشت کے ساتھ پکایا جائے تو ایک بہترین طاقتور مرکب کی شکل اختیار کر لیتے ہیں۔ٹینڈے گرمی کے بخاروں اور بخار کے پرانے اثرات کو معدہ، جگر اور انتڑیوں سے نکالتے ہیں۔ٹینڈے ہاتھوں اور پاؤں کی جلن کو ختم کرتے ہیں۔ٹینڈے ہر قسم کی سوزش کو دور کرتے ہیں۔ٹینڈے پیاس کی زیادتی کو ختم کرتے ہیں۔ٹینڈے پیشاب آور ہیں۔ٹینڈے پیشاب کے ذریعے سے جسم سے زہریلے مادوں کو خارج کرتے ہیں۔ٹینڈے خشک کھانسی کو ختم کرتے ہیں۔ٹینڈے گلے کی خشکی اور خشونت کو دور کرتے ہیں۔ٹینڈے کا مزاج سرد تر ہے۔ٹینڈے امراض گرما کا خاتمہ کرنے میں بے مثال ہیں۔ٹینڈے پیشاب کی جلن کو ختم کرتے ہیں۔ٹینڈے دماغ اور دل کو فرحت دیتے ہیں۔ٹینڈے خون کے بڑھے ہوئے جوش کو اعتدال پر لاتے ہیں۔ٹینڈے خونی بواسیر کے مرض میں مبتلا مریضوں کے لیے اکسیر ہیں۔ٹینڈے خشک خارش کو ختم کرتے ہیں۔ٹینڈے آنکھوں کی سوزش اور جلن سرخی وغیرہ کو ختم کرتے ہیں۔ٹینڈے معدہ کی گرمی کی وجہ سے منہ میں پیدا ہونے والے چھالوں کو ختم کرتے ہیں۔ ٹینڈے دل کی بڑھی ہوئی دھڑکن کو اعتدال پر لاتے ہیں۔ٹینڈے جلدی امراض کو ختم کرتے ہیں۔ٹینڈے ایلوپیتھک ادویات کے کثرت استعمال سے پیدا ہونے والے تمام منفی اثرات کو معدہ جگر وغیرہ سے ختم کرتے ہیں۔ٹینڈے پتھری کو خارج کرتے ہیں۔ٹینڈے مقعد کی جلن اور سوزش کو ختم کرتے ہیں۔ ٹینڈے تیزابی مادوں کو جسم سے خارج کرنے میں بے مثال ہیں۔ٹینڈے نکسیر اور کثرت حیض کو روکنے میں لاجواب ہیں۔ٹینڈے بہترین قبض کشا ہیں۔

# جاپانی پھل کے بے مثال اور بے شمار فوائد

مولانا حکیم سلیم اللہ (ناظم مطب العارف)

صحت قدرت کا بے مثال تحفہ ہے۔ ہر انسان کا فرض بنتا ہے کہ اس خدائی تحفے کی قدر کرے۔اس کو سنبھال کر رکھے اور اس کی حفاظت اور بہتری کیلئے ہر وقت کوشاں رہے۔ اللہ پاک نے جسم انسانی میں ایک زبردست کنٹرول سسٹم تخلیق فرمایا ہے۔جس کو مدافعتی سسٹم کہتے ہیں،قوت مدافعت کے کمزور ہونے سے بیماریاں غلبہ پاتی ہیں اور اس کے مضبوط رہنے سے بیماریوں سے بچاؤ اور تحفظ ملتا ہے۔انسان اگر غذا کا خیال رکھے، موسمی سبزیوں، موسمی فروٹ کو بکثرت یا حسب توفیق کھاتا رہے تو وہ مدافعتی نظام بھی بحال رہتا ہے اور ان فروٹ اور سبزیوں کے کھانے سے وٹامنز کی کمی بھی پوری ہوتی رہتی ہے۔اور انسان ادویات سے بچا رہتا ہے۔قدرت نے پھلوں کی شکل میں جو نعمتیں پیدا کی ہیں۔ یہ سب انسانی طاقت ،قوت اور صحت کو بحال رکھنے کے لیے کی ہیں۔انہی پھلوں میں سے ایک پھل جاپانی پھل بھی ہے۔ یقین مانیں جاپانی پھل غذائی اجزا کا بھرپور خزانہ ہے۔ جاپانی پھل میں کئی اجزاء بکثرت پائے جاتے ہیں۔جاپانی پھل چونا اور فاسفورس اور حیاتین کا بہترین مجموعہ ہے۔جاپانی پھل ان لوگوں کے لیے جن کے مسوڑھے خراب ہو جاتے ہیں۔ مسوڑھے سوج جاتے ہیں۔ مسوڑھے متورم ہو جاتے ہیں۔مسوڑھوں سے خون یا پیپ آتی ہے۔ان تمام امراض سے پریشان حال مریضوں کے لیے یہ پھل بہترین دوا ہے۔جاپانی پھل دانتوں کو مضبوط کرتا ہے۔ جاپانی پھل قوت مدافعت کو مضبوط تر بناتا ہے۔جاپانی پھل ذیابیطس کے مریضوں کے لیے بھی فائدہ مند ہے۔جاپانی پھل معدہ اور جگر کو زبردست طاقت دیتا ہے۔جاپانی پھل فرحت پیدا کرتا ہے۔جاپانی پھل جلدی ہضم ہونے والا ایک بہترین (بقیہ ص 59)

قسط: 3

# یوسوئی ریکی (Reiki)

تحریر و تحقیق: ریکی ماسٹر صوفی الشاہ غلام سرور شباب علوی، قادری

## ریکی کا طرز علاج

ریکی ماہرین کے مطابق ریکی کے مبتدی کو اس جھنجھٹ میں پڑنے کی ضرورت نہیں ہے کہ وہ کسی بیماری کو اپنی طرف کھینچے اور متاثرہ فرد کو اپنی توانائی منتقل کرے" ریکی توانائی کی منتقلی یا انتقال بہت آسانی سے ہو جاتا ہے اور وہ اس طرح کہ ریکی کا استاد جب اپنے ہاتھ اپنے جسم پر یا مریض کے جسم پر رکھتا ہے تو توانائی اسی جانب سفر شروع کر دیتی ہے۔" ریکی میں بیماریوں کا طریقہ تشخیص بھی کوئی بہت پیچیدہ قسم کا نہیں ہے اور نہ اس کے لئے آپ کو طویل عرصے تک طبی تعلیم حاصل کرنے کے صبر آزما مرحلے سے گزرنے کی ضرورت ہے۔ ریکی کے نظریئے کے مطابق اگر کوئی فرد بیمار ہے مثلاً کوئی انسان جوڑوں کے درد میں مبتلا ہے تو وہ توانائی جو اس آدمی کے جسم میں گردش کر رہی ہے، میں جوڑوں کے مقام پر کسی وجہ سے کوئی عدم توازن قائم کر دیتا ہے۔ یعنی کوئی آدمی توانائی کے اعتبار سے کسی بھی وقت حالت توازن میں ہوگا یا پھر عدم توازن کا شکار ہوگا اور توازن کو صحت سے جب کہ عدم توازن کو بیماری سے موسوم کیا جاتا ہے۔ توازن ہی کائنات میں کامیابی کے زینے طے کرنے میں مددگار معاون ثابت ہوتا ہے۔ ریکی تھراپسٹ کہتے ہیں" ریکی کی توانائی دل سے دی جاتی ہے اور انرجی دہندہ اکثر یہ بات محسوس کرتا ہے کہ یہ بے لوث محبت ہے۔ ایسی بے لوث محبت ہے جس کی بدولت ہمارے اندر سکون، امن اور اعتدال پسندی کے چشمے پھوٹ پڑتے ہیں اور اسی حالت کو صحت سے تعبیر کیا جاتا ہے۔" ریکی کی مدد سے صرف انسانوں کو ہی نہیں بلکہ چرند، پرند، حیوانات، نباتات کو بھی ان دیکھے امراض کے اندھے کنوئیں سے نکالا جا سکتا ہے جس سے یہ آگاہی حاصل ہوتی ہے کہ جو زندگی ہمارے رگوں، پٹھوں اور اعصاب کو سہارا بخش رہی ہے وہی زندگی انہیں بھی چلاتی، پھراتی، کھلاتی، پلاتی رہتی ہے۔ ریکی نظریہ کے مطابق" بیماری عدم توازن کا نتیجہ ہوتی ہے۔ اگر ہم کسی بیمار فرد کے روحانی، ذہنی یا جذباتی پہلوؤں کو گہرائی میں دیکھیں تو ہمیں بیماری کو پروان چڑھانے والی جڑیں مل سکتی ہیں۔ اگر آپ اپنی زندگی خوف کے سائے تلے گزارتے ہیں تو عدم توازن کا آپ کے جسم کے مختلف حصوں میں مطالعہ کیا جا سکتا ہے۔

بیشتر امکانات یہ ہیں کہ آپ معدے کے امراض میں مبتلا ہو جائیں گے کیونکہ خوف اور ڈر سے توانائی میں سکڑاؤ واقع ہوتا ہے۔"

## پہلا اصول

### "صرف آج کے دن میں غصہ نہیں کروں گا"

درج بالا جملہ ریکی کا پہلا اصول ہے اور اس میں موجود حکمت کا آپ اس طرح اندازہ کر سکتے ہیں کہ" یہ جملہ روز آپ نے اپنے جی میں دہرانا ہے۔" اکثر افراد بہت سے اہم کام اپنی مصروفیت یا کام چوری کی وجہ سے کل کے دامن میں ڈال دیتے ہیں، کیا یہی عادت ہم غصے سے نجات کے لئے استعمال نہیں کر سکتے؟ غصہ ہی وہ روگ ہے جو بے لوث اور بے غرض محبت کے چشمے کو پھوٹنے نہیں دیتا ہے۔ جب بھی کسی ایسے فرد کی انا یا خواہشات مجروح ہوتی ہیں جس کا مقصد دنیا یا فانی شے سے ہو تو وہ غصے کی آگ میں جلنا شروع ہو جاتا ہے اور اس سے ناقابل بیان حد تک نقصانات سامنے آتے ہیں اور فرد کی زندگی سے لے کر قوموں کی زندگی تک میں اس کی بدولت پیدا ہونے والے مضر اثرات کی امر بیل اُگتی ہے جو معاشرے کے سرسبز باغیچے کو ویران کر دیتی ہے۔

## دوسرا اصول

### "صرف آج کے دن میں کسی شے کا غم نہیں کروں گا"

ڈاکٹر میکاؤ یوسوئی کا بتایا ہوا، دوسرا زریں اصول بھی غم سے نجات کے لئے ایک حکیمانہ ترغیب ہے۔ اس دنیا کو دارالعمل کہا جاتا ہے یعنی عمل کی جگہ، اس جہانِ فانی میں اگر آدمی گندم بوتا ہے تو گندم کاٹتا ہے اور کیکر بوتا ہے تو پھر ہاتھوں کو زخمی اور جسم کو لہولہان کر دینے والی کیکر کی فصل کاٹتا ہے۔ مختصر یہ کہ پیش آنے والے تند و تیز حالات پر اللہ سے دعا کرنی چاہئے اور غم سے حتی المقدور اجتناب

برتنا چاہئے جب ہم کسی شے کے غم میں مبتلا ہو جاتے ہیں تو اس گھڑی اپنے آپ کو کائنات سے الگ کر لیتے ہیں اور تنہائی کے زہر کو اپنی رگوں میں انڈیلنے لگتے ہیں مزید یہ کہ غم کی حالت میں سوچ بھی محدود ہو جاتی ہے۔ مسائل کے حل کے راستے نظروں سے اوجھل ہو جاتے ہیں یعنی انسان خود کو غم کی غلامی میں دے دیتا ہے۔

## تیسرا اصول

### ''آج میں اللہ تعالیٰ کی عطا کردہ نعمتوں کا شمار کروں گا''

انسان اگر اللہ کی عطا کردہ نعمتوں اور احسانوں کا شمار کرنا شروع کر دے تو بہت ممکن ہے کہ گنتی کرتے کرتے اس کی عمر تمام ہو جائے اور موت وارد ہو جائے لیکن یہ نہیں ہو سکتا کہ وہ اللہ تعالیٰ کی تمام نعمتوں کو اپنی شماریات کے احاطے میں لے آئے۔ اللہ کی جانب سے ان وسائل کے خزانے صرف انسان کے لئے ہی نہیں تمام مخلوق عالم کے لئے کھلے ہیں۔ ''جب ہم نعمتوں کا احساس کرتے ہیں اور چھوٹی بڑی نعمتوں کا شکر ادا کرتے ہیں تو اس کے معنی یہ ہیں کہ ہم مزید نعمتوں کو اپنی جانب کشش کر رہے ہیں۔''

## چوتھا اصول

### ''آج میں اپنا کام ایمانداری سے کروں گا''

جب ہم دوسروں سے ایمان سوز رویہ اختیار کرتے ہیں تو اس کا مطلب ہے ہم خود سے مخلص نہیں ہیں مگر جب ہم اپنے آپ سے ایماندار ہو جاتے ہیں تو خود اپنے دوست بن جاتے ہیں تو زندگی میں حسن و دلکشی دوڑ جاتی ہے اور جب ہم اپنے اندر کے انسان کے ساتھ ایمانداری سے پیش آتے ہیں۔ اپنے ضمیر کی آواز پر لبیک کہتے ہیں تو تب ہی ہم دیانت اور صداقت کا تحفہ اپنے دوستوں کو دینے کے اہل بن پاتے ہیں۔

## پانچواں اصول

### ''آج میں ہر ذی حیات کے ساتھ رحم دلی کا سلوک کروں گا''

ڈاکٹر میکاؤ یوسوئی کا یہ پانچواں اصول ہے۔ اللہ تبارک وتعالیٰ نے اس کائنات کی بنیاد محبت پر رکھی ہے، انسان اپنی پیدائش کے پہلے دن سے موت تک کا متلاشی ہوتا ہے اور اس محبت کو پانے کے لئے ہی اس زندگی کے سفر میں سرگرداں رہتا ہے۔ کبھی وہ محبت کو ماں باپ اور بہن بھائی کے روپ میں تلاش کرتا ہے۔ تو کبھی اس کا مرکز و محور دنیا، پیسہ اور ہیرے جوہرات کی چمک بن جاتے ہیں۔ مگر جو سعادت مند لوگ کائنات کی محبت حاصل کر لیتے ہیں ان کی یہ ازلی تشنگی پوری ہونے لگتی ہے اور وہ رب کائنات کی رضا کے سائے میں زندگی بسر کرتے ہیں۔

## ریکی مندارج

ریکی کے تین درجے ہیں اور ان تینوں درجات پر عبور رکھنے والا فرد ''ریکی ماسٹر'' کہلاتا ہے، جو کسی دوسرے فرد کو ریکی سکھا بھی سکتا ہے، پہلے درجے میں مہارت رکھنے والا طالب علم اپنے ساتھ دوسرے لوگوں کا علاج بھی کر سکتا ہے۔ مزید یہ کہ جانوروں، نباتات اور حیوانات بھی اگر بیماریوں کے چنگل میں پھنسے ہوں تو انہیں بھی اس سے نجات دلا سکتا ہے، جبکہ دوسرے درجے کا ماہر کسی بھی مریض کو جو اس سے کتنا ہی دور، کسی بھی خطے میں رہائش پذیر کیوں نہ ہو ریکی توانائی پہنچا سکتا اور بیماری کی شدت کو کم کر سکتا ہے۔

## ریکی کا پہلا درجہ یا لیول

اس درجے میں اورا کی صلاحیت بھی بڑھ جاتی ہے اور آپ جسم مثالی یا اورائی حرکات سے واقف ہونے لگتے ہیں۔ بے غرض اور بے لوث محبت آپ کے رگ و پے میں رچ بس جاتی ہے۔ اس پہلے درجے کا طالب علم جسم پر زیادہ توجہ مرکوز کرتا ہے اور جسم کا جو حصہ توانائی میں بے ترتیبی پیدا ہونے کی وجہ سے متاثر ہوتا ہے وہاں اپنے ہاتھ رکھ کر توانائی کو متوازن کر دیتا ہے۔ اس ابتدائی درجے میں ذہنی، جسمانی مثالی یا اورا میں توازن اور ہم آہنگی پیدا ہو جاتی ہے۔ ریکی کے اس ابتدائی درجے میں چار مرکز یا توانائی کے چکر از بیدار اور متحرک ہو جاتے ہیں۔ جیسا کہ ہم نے بتایا کہ اس ابتدائی درجے میں ریکی ماہرین کے مطابق چار چکرا **Chakra** توانائیوں سے معمور ہو جاتے ہیں جو درج ذیل ہیں۔

Heart Chakra-1 Throat Chakra-2

Third Eye or Brow Chakra -3

Crown Chakra-4

Heart Chakra کے متحرک ہونے کی وجہ سے انسانی دل بے لوث محبت کا گہوارہ بن جاتا ہے۔ Throat Chakra کی بدولت اعتماد اور گفت وشنید کی لیاقت میں اضافہ ہوتا ہے۔ Third Eye or Brow Chakra اوراء کی توانائی کو روشن کرتا ہے جس سے وہ آدمی اس کائنات کو چلانے والی توانائی جسے ریکی کہا جاتا ہے، سے وقوف حاصل کرتا ہے جب کہ Crown Chakra میں توانائی کی روانی سے مبتدی روحانی شعور کے ساتھ ہم آہنگ ہو جاتا ہے۔

## بقیہ (ص 57): جاپانی پھل کے بے مثال اور بے شمار فوائد

پھل ہے۔ جاپانی پھل غذا کو ہضم کرنے میں مدد دیتا ہے۔ جاپانی پھل خون کو صاف کرتا ہے۔ جاپانی پھل جلد کو نکھارتا ہے۔ جاپانی پھل چہرے کو خوبصورت بناتا ہے۔ جاپانی پھل چہرے کو سرخ وسفید کرتا ہے۔ جاپانی پھل کمزور آنتوں کو طاقت ور بناتا ہے۔ جاپانی پھل مردانہ طاقت کو بڑھاتا ہے۔ جاپانی پھل عورتوں کے تمام پوشیدہ امراض کا بہترین علاج ہے۔ جاپانی پھل خون کے سرخ ذرات کی کمی کو پورا کرتا ہے۔

## بقیہ (ص 24): مثالی ازدواجی تعلقات

### اللہ تعالیٰ سے ہمیں ہمیشہ توفیق فکروعمل وشعور کی دعا مانگنی چاہیئے

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: بہترین عورت وہ ہے کہ جب تو اسے دیکھے تو تجھے خوش کرے، جب تو اسے حکم کرے تو تیری اطاعت کرے اور جب تو اس سے غائب ہو تو اپنے نفس اور تیرے مال کی حفاظت کرے۔ (طبرانی)

پھر یہاں پھر ایک گھر کو کیسے مثالی بنایا جائے، اشارہ دیا گیا کہ کس طرح سے عورت کے فرائض منصبی کیا اور کیسے ہیں؟ ہم جس دور سے گذر رہے ہیں، بڑی آسانی سے ہر موضوع پر اپنی رائے پیش کر دیتے ہیں، آزادی فکر و خیال کے نعروں نے ہمارے ذہنوں کو مفلوج کر رکھا ہے، ہم غلط فہمی میں ہے کہ ہم بڑے روشن خیال ہو گئے ہیں اس لبرل سوچ نے کس طرح سے ہمیں آپنے آپ سے بھی محروم کر دیا، سوسائٹی کا کانسپٹ بعض حدود کے تحت نہ کہ من مانی انداز، عورتوں کی ساخت اور بناوٹ کے ساتھ ساتھ ان کی تخلیق جس انداز میں کی گئی تھی وہاں یہ ممکن ہی نہیں کہ وہ تمام وہ کام کرے جو کہ مرد کرتا پھرے اور پھر مرد کی تسکین کرنے میں غلام بن کر رہنے کی کوئی بات نظر نہیں آتی بلکہ یہ ایک سسٹم کا حصہ ہے اور حیاوشرم کے ساتھ ساتھ عورت کے ذمہ بعض ایسی چیزیں ہیں جو کہ وہ گھر کی چہار دیواری تک محدود رہے بنا انجام نہیں دے سکتی۔ لیکن ہمارے لبرل فرنگی انداز فکر نے ہمیں سوچ کو بلند کر کے ایسے ایسے ٹولز سے ہمکنار کر دیا اور لائف کو اس قدر پیچیدہ بنا کر رکھ دیا کہ عورت مرد کے شانہ بہ شانہ مارکیٹ میں آ کھڑی ہوئی (کنڈیشنل) اور پھر معاشرہ کی تباہی اور بربادی ساری دنیا نے اپنی آنکھ سے ملاحظہ فرمایا۔

# غیر شادی شدہ لڑکیوں کی زندگی

شیراز علی مردانی

## تنہا رہنے والی غیر شادی شدہ لڑکیوں کی زندگی کس کرب اور تکلیف میں گزرتی ہے --!!!

یونیسیف کی حالیہ رپورٹ کے مطابق اس وقت پاکستان میں ایک کروڑ سے زائد لڑکیاں، جن کی عمریں بیس سے پینتیس سال تک کی ہیں، شادیوں کے انتظار میں بیٹھی ہیں۔ ان میں سے دس لاکھ کے قریب لڑکیوں کی شادی کی عمر گزر چکی ہے۔

تنہا رہنے والی بیوائیں جن کی عمریں 30 سے 45 سال کی ہیں، تقریباً 60 لاکھ تک کی تعداد میں موجود ہیں۔ مطلب یہ کہ یہ وہ بیوائیں ہیں جن کی دوسری شادی ممکن ہے لیکن ہمارے معاشرے میں شادی کے لئے لڑکیوں کے انتخاب کا طریقہ کار کچھ اس قدر غیر انسانی اور غیر مہذب ہو چکا ہے کہ بیوائیں تو کیا، تیس سال کی کنواری لڑکی بھی اس زمرے میں نہیں آتی۔ کُل بیواؤں کی تعداد تقریباً چار ملین ہے جن کی کفالت کے لئے ملک میں کوئی سرکاری و غیر سرکاری مضبوط و مربوط نظام موجود نہیں۔

رشتوں میں تاخیر کی بڑی وجہ رشتے کے انتخاب کی حد سے زیادہ بڑھتی مانگیں بھی ہیں اور وہ مفاد پرستی و مادہ پرستی بھی، جس کے آگے اب شرافت، انسانیت، ادب آداب اور تہذیب جیسے خصائص بے وقعت ہو چکے ہیں۔ اس مسئلے کا سبب معاشی و سماجی ناہمواریاں بھی ہیں اور لڑکیوں کا تعلیم کی طرف بڑھتا رجحان بھی۔ لڑکی کے والدین کی خواہش ہوتی ہے کہ تعلیم میں اس کے ہم پلہ رشتہ دستیاب ہو سکے اور دوسری طرف لڑکے کے گھر والے بھی زیادہ تعلیم یافتہ لڑکی کے انتخاب میں حیل و حجت سے کام لیتے ہیں۔ کیونکہ ان کے خیال میں زیادہ پڑھ لکھ جانے والی لڑکیاں عموماً بد دماغ اور بد مزاج ہو جاتی ہیں۔

اگر ایک پڑھی لکھی، ملازمت پیشہ خاتون اپنوں کی ستم ظریفیوں کو نہ سہارتے ہوئے اکیلے زندگی بسر کرنے لگے تو پھر تو گویا یہ ہمارا فرض بن چکتا ہے کہ ہم اس کا جینا اجیرن کر ڈالیں۔ ہمارے معاشرے میں ایک تنہا عورت کا کردار ہمیشہ مشکوک ہی سمجھا جاتا ہے۔ یہ سوچے سمجھے بغیر کہ اسے تنہا کرنے والے بھی ہم ہی لوگ ہیں اور ہمارے معاشرے کا غلاظتوں بھرا رویہ اور سوچ ہے۔

رشتے بروقت طے نہ پانے کے بعض اسباب تو ایسے مضحکہ خیز بھی ہیں کہ انہیں جان کر ہنسی بھی آتی ہے اور اپنے بیٹے کو راجہ اندر سمجھنے والوں کی گھٹیا سوچ پر ماتم کرنے کو بھی جی چاہتا ہے۔ مثلاً لڑکی والوں کا گھر کرائے پر ہونا یا ان کی طرف سے لڑکے کے گھر والوں کو خاطر خواہ پروٹوکول نہ دیا جانا، ان کا گھر یا گھر کو جانے والی گلی کا تنگ و تاریک ہونا۔ اکثر تو یہ بھی کہتے پائے جاتے ہیں کہ جس سڑک سے گزر کر لڑکی کے گھر کو جایا جاتا ہے، اس سڑک کے کنارے کوڑے کرکٹ کے ڈھیر پائے جاتے ہیں یا شہر بھر کی غلاظتوں سے لتھڑا نالے کا ادھر سے گزر ہے۔ یہ اور ایسی لاتعداد وجوہات ہیں کہ جن کی بناء پر ہی ہمارے ہر پانچویں گھر میں لڑکیاں اور لڑکے شادی کے منتظر ہیں۔ اور اسی انتظار میں ان کی عمر ڈھل رہی ہے۔

تنہا رہنے والی غیر شادی شدہ لڑکیوں یا بیواؤں کی زندگی جس کرب اور تکلیف میں گزرتی ہے، اس کا اندازہ بھی کرنا مشکل ہے۔ بیوہ ہو جانے پر تو اکثر خواتین کو سسرال والے جائیداد میں حصہ نہ دیتے ہوئے انہیں گھر سے ہی بے دخل کر دیتے ہیں۔ اس بات کی اُنہیں ذرا برابر بھی پروا نہیں ہوتی کہ ایک تنہا عورت اپنے بچوں کے ساتھ کس طور گزر بسر کا بندوبست کر پائے گی؟ یہ ایک نہایت تکلیف دہ پہلو ہے۔ ان کی تکالیف کو بڑھاوا اس وقت ملتا ہے جب یہ معاشرہ انہیں اچھوت کا درجہ دے دیتا ہے۔۔

الغرض ایک بیٹی کا ماں باپ ہونا ایسا جرمِ عظیم بن چکا ہے جس کا مداوا ناممکن ہے۔ مسئلہ یہ بھی ہے کہ جب ایک ہی گھرانے کے افراد لڑکی کے لئے لڑکا دیکھنے نکلتے ہیں تو ان کی نفسیات کچھ اور ہوتی ہے اور جب اپنے بیٹے کا رشتہ تلاش کرتے ہیں تو یہ نفسیات یکسر بدل جاتی ہے۔ ہمارا معاشرہ ایک ایسے دوغلے پن کا شکار ہے جس میں شاید ہم سب ہی شامل ہیں۔ بیٹی سے

ملازمت کروانا، اسے معاشی مسائل سے نکلنے میں مدد کے مصداق سمجھا جاتا ہے۔ اور اکثر گھرانوں میں اسے ملازمت کی اجازت، اس کے خواب پورے کرنے کے لئے بھی دی جاتی ہے۔ لیکن جب اپنے بیٹے کے لئے لڑکی ڈھونڈی جاتی ہے تو ملازمت پیشہ لڑکیوں کے چال چلن پر بھروسہ نہ کرتے ہوئے انہیں مسترد کر دیا جاتا ہے۔ لڑکا اگر دو چار بچوں کا باپ بھی ہے تو بھی رشتہ کنواری اور کم عمر لڑکی کا ڈھونڈا جاتا ہے۔ یہاں تو ایسی ایسی بھی مثالیں ہیں کہ ستر سال کے آدمی کو اپنا بڑھاپا سنبھالنے یا پھر سنوارنے کے لئے تیس یا پینتیس سال ہی کی دوشیزہ چاہئے۔ کبھی محسوس کریں وہ درد جو بن بیاہی، عمر رسیدہ ہو جانے والی لڑکیوں کے والدین کے کلیجے میں اٹھتا ہوگا۔ شرم آنی چاہئے ایسے رذیل معاشرے کو، جس کے بوڑھے اس قدر بے بس اور ناتواں بنا دئے گئے ہیں، جو راتوں میں اپنی آنکھوں کی بجھی بجھی سی لو اور اس کی گیلی کچھاروں کی اوٹ سے اپنی بیٹیوں کے بے تمنا، بے آرزو، بے بس جسموں پر نگاہ ڈالتے اور وقت نزاع کے لگ بھگ حلق سے نکلنے جیسی ہوک اپنے اندر کھینچتے ہیں۔ کیسی حسرت اور بے بسی کا درد پینا اور سہنا پڑتا ہے انہیں۔ جب موت کی بھی تمنا اس ڈر سے نہیں کرتے کہ ان کے بعد ان کے آنگن میں پڑے گوشت پوست کے ان لوتھڑوں کو زمانے بھر کے بھوکے کرگس نوچ کھائیں گے۔ اور وہ ماں باپ جن کے آنگن میں ابھی ایک چھوڑ دو دو، چار چار بن بیاہی بیٹیاں بیٹھی ہیں، وہ کس طور اپنے اس دکھ کو سہار پاتے ہیں؟ اس کا تو ہم اندازہ ہی نہیں کر سکتے۔ اس سے بھی تکلیف کی بات یہ ہے کہ ہم نے بن بیاہی لڑکیوں کا جینا اس قدر مشکل کر رکھا ہے کہ وہ محض زندہ لاشیں ہی رہ جاتی ہیں۔ ایک طرف تو اپنوں کے طعنے ہی ان کی برداشت سے باہر ہوتے ہیں اور دوسری طرف ان پر ترس کھانے والے لوگ انہیں لمحہ لمحہ ان کی محرومی کا احساس دلائے رکھتے ہیں۔ ایسے جیسے وہ خود ہی اپنی تقدیر کے لکھے کی ذمے دار ہیں۔ اور اگر ایک پڑھی لکھی، ملازمت پیشہ خاتون اپنوں کی ستم ظریفیوں کو نہ سہارتے ہوئے اکیلے زندگی بسر کرنے لگے تو پھر تو گویا یہ ہمارا فرض بن چکا ہے کہ ہم اس کا جینا اجیرن کر ڈالیں۔

# میرا دوست

ہمارے استاد مشتاق نامی لڑکے سے بے حد بیزار تھے۔ مشتاق کا کمال یہ تھا کہ استاد اسے جو بھی مضمون لکھنے کو کہتے وہ کسی نہ کسی طرح مضمون میں "میرا بہترین دوست" ضرور فٹ کر دیتا، کیوں کہ یہ وہ واحد مضمون تھا جو اسے فرفر یاد تھا۔ مثلاً اس سے اگر کہا جاتا کہ 'ریلوے اسٹیشن' پر مضمون لکھو تو وہ کچھ اس طرح سے شروع ہوتا: میں اور میرا ابو "چیچوں کی ملیاں" جانے کے لیے ریلوے اسٹیشن گئے۔ وہاں گاڑی کھڑی تھی اور گاڑی میں میرا بہترین دوست غلام رسول بیٹھا ہوا تھا۔ غلام رسول بہت اچھا لڑکا ہے، غلام رسول......" اگر اسے "میرا پسندیدہ استاد" پر مضمون لکھنے کو کہا جاتا تو وہ کچھ یوں شروع ہوتا: ماسٹر افتخار میرے پسندیدہ استاد ہیں۔ ایک روز میں ان کے گھر گیا۔ وہاں میرا بہترین دوست غلام رسول بیٹھا ہوا تھا۔ غلام رسول میرا کلاس فیلو ہے۔ اس کے تین بہن بھائی ہیں۔ اس کے والد محکمہ پولیس...... اور غلام رسول ...... وغیرہ وغیرہ۔ ظاہر ہے جب کبھی "ایک کرکٹ میچ" یا "ایک پکنک" کی باری آتی تو غلام رسول وہاں بھی موجود ہوتا۔ ایک روز ماسٹر صاحب نے تنگ آ کر کہا۔

دیکھو مشتاق! یہ تو ہو ہی نہیں سکتا کہ ہر جگہ تمہارا بہترین دوست غلام رسول موجود ہو۔ آج تم ہوائی جہاز پر مضمون لکھو اور یاد رکھنا کہ غلام رسول ہوائی جہاز میں موجود نہیں ہوگا۔ دوسرے روز مشتاق "ہوائی جہاز کا سفر" پر جو مضمون لکھ کر لایا وہ کچھ اس طرح تھا۔ میں اپنے ابو امی کے ساتھ ایئر پورٹ گیا۔ وہاں جہاز کھڑا تھا۔ جہاز کے پر تھے۔ ہم اس میں بیٹھ گئے۔ جہاز میں غلام رسول نہیں تھا۔ پھر جہاز اڑنے لگا۔ میں نے کھڑکی سے نیچے جھانکا تو میں نے دیکھا کہ زمین پر میرا بہترین دوست غلام رسول جا رہا ہے۔ غلام رسول میرا کلاس فیلو ہے۔ اس کے تین بہن بھائی ہیں۔ اس کے ابو محکمہ پولیس......اور غلام رسول...... ماسٹر صاحب نے یہ مضمون پڑھ کر مولا بخش پکڑ لیا اور مشتاق غریب کا برا حال کر دیا۔ (بشکریہ روزنامہ دنیا)

# روحانی درسگاہ سے بغیر فیس عملیات سیکھیں

روحانی درسگاہ، دارالعمل چشتیہ 1996ء سے روحانی علوم سکھانے میں مصروف ہے۔ فیس اور بغیر فیس کے کئی اعمال سکھائے جا رہے ہیں۔ درسگاہ میں پانچ قسم کے افراد کو بغیر فیس اعمال سکھائے جاتے ہیں۔ بغیر فیس اعمال کے لیے رسالے کے آخر میں دیا گیا کوپن پُر کر کے بھیجنا ضروری ہے۔ مزید شرائط اور نئے اضافہ شدہ اعمال کے لیے ویب سائٹ ملاحظہ فرمائیں۔ نئے اعمال کا اضافہ وقتاً فوقتاً ہوتا رہتا ہے۔ تمام اعمال میں بنیادی درجہ کا عامل بنایا جاتا ہے۔

## (۱)......عوام کے لیے

درج ذیل اعمال ہر کوئی سیکھ سکتا ہے:

1 آیت الکرسی (درجہ اوّل) 2 بنیادی حصار 3 معوذتین (درجہ اوّل) 4 نظر بد ختم کرنے کا عمل (درجہ اوّل) 5 سورۂ فاتحہ 6 عمل حفاظت "یاحافظ یاحفیظ" 7 "فراخی رزق" کا مجرب عمل 8 درود ابراھیمی 9 درود تنجینا 10 بسم اللہ الرحمن الرحیم کا بنیادی عمل 11 سلام قولا من رب رحیم کا بنیادی عمل 12 لاعلاج امراض سے شفاء کا خاص قرآنی عمل 13 حصار اسماء الحسنی 14 ۱۹۹ اسماء الحسنی 15 اسم ذات اللہ کا خاص عمل 16 یاحی یاقیوم کا خاص عمل

## (۲)......ماہنامہ خزینہ روحانیات کے ممبران کے لیے

ماہنامہ خزینہ روحانیات کے ممبران درج ذیل اعمال سیکھ سکتے ہیں۔ ممبر شپ کم از کم چھ (6) پہلے کی ہو، ممبر شپ ختم ہونے پر یہ اعمال نہیں سکھائے جائیں گے:

1 آیتِ شفاء 2 "حصار" کا خاص عمل 3 دعائے حزب البحر 4 دعائے حزب النصر 5 لاحول ولاقوۃ الا باللہ کا عمل 6 "منزل" (درجہ اوّل) 7 سورۃ الناس کا عمل 8 "تسخیر" کا خاص عمل 9 درودِ خضری کا عمل 10 سورۃ یٰسین کا عمل 11 "سورۃ واقعہ" کا خاص عمل برائے فراخی رزق 12 ہاتھ سے تشخیص والا عمل 13 آیتِ کریمہ (درجہ اوّل) 14 حسبنا اللہ ونعم الوکیل 15 کینسر سے نجات کا خاص عمل 16 تسخیر و محبت کا خاص عمل 17 سورۂ اخلاص 18 سورۂ قریش 19 اَفحسبتم (سورۂ مومنون کی آخری آیات) 20 سورت فاتحہ اور آیت شفاء

## (۳)......علمائے کرام کے لیے

علمائے کرام درج ذیل اعمال سیکھ سکتے ہیں:

1 "منزل" (درجہ اوّل و دوم) 2 دعائے حزب البحر 3 دعائے حزب النصر 4 آیت الکرسی (درجہ دوم) 5 معوذتین (درجہ دوم) 6 قصیدہ طوبیٰ 7 قصیدہ حسنیٰ 8 اسم ذات کا عمل 9 عمل تہدیدی نامہ مبارک 10 "جادو اور جنات کے توڑ اور حفاظت" کا خاص عمل 11 نظرِ بد ختم کرنے کا عمل (درجہ دوم)

## (۴)......خواتین کے لیے

خواتین درج ذیل اعمال سیکھ سکتی ہیں۔ کسی پرہیز اور ڈر خوف کے بغیر عمل کریں:

1 آیت الکرسی 2 بنیادی حصار 3 معوذتین 4 نظر بد ختم کرنے کا عمل 5 سورۂ فاتحہ 6 عمل حفاظت "یاحافظ یاحفیظ" 7 عمل محبت "یالطیف یاودود" 8 عمل زبان بندی

## (۵)......روحانی درسگاہ کے طالب علموں کے لیے

روحانی درسگاہ کے طالب علم سے مراد یہ ہے کہ جس شخص نے داخلہ لیا ہوا اور کوئی کورس یا بڑا عمل سیکھ رہا ہو۔ صرف داخلہ فارم جمع کروانے والوں کو شامل نہیں کیا جائے گا۔ درج ذیل اعمال سیکھے جا سکتے ہیں:

1 ہر قسم کی بندش ختم کرنے کا عمل 2 آیتِ کریمہ کا خاص عمل 3 سورۂ مزمل کا خاص عمل 4 محبت کی عظیم آیت کا عمل 5 دشمن کیلئے عظیم دعا کا عمل

**نوٹ** جو بھی درج بالا اعمال میں سے کوئی عمل کرنا چاہے، پہلے یہ تسلی کر لیں کہ وہ اس زمرے میں آتے ہوں، ورنہ ہماری طرف سے معذرت ہے۔ ویب سائٹ پر تمام شرائط دی گئی ہیں، وہاں پڑھ لی جائیں۔

روحانی درسگاہ لاہور پاکستان — دارالعمل چشتیہ
ruhanidarsgah
خط و کتابت کا پتہ: پوسٹ بکس 9119، لاہور - پوسٹ کوڈ 54570
فون (دفتر): 042-35410586 موبائل (دفتر) 0333-7772775 (صبح 10 سے شام 5 بجے، علاوہ جمعہ)
darulamal.org/ruhanidarsgah ruhanidarsgah@gmail.com ruhanidarsgah
+ruhanidarsgah97 ruhanidarsgah97 ruhanidarsgah ruhanidarsgah97



# روحانی اگربتی: واپسی سحر

ہدیہ 250 روپے

جب سحر مسلسل کا معاملہ ہو تو مریض علاج کرواتا رہتا ہے اور دشمن وار کرتا رہتا ہے۔ اس طرح مریض کی حالت مکمل ٹھیک نہیں ہو پاتی۔ سحر کے اثرات نئے ہوں یا پرانے...... معمولی ہوں یا بہت ہی زیادہ...... کسی ایک شخص پر ہوں یا پورے خاندان پر...... انسان پر ہوں یا پھر کاروبار، دکان، مکان یا کسی بھی چیز پر، ایسی صورت میں دشمنوں کے اعمال ان پر واپس کر دینا ایک مجرب طریقہ ہے۔ کسی بھی جگہ اور فرد پر سے جادو کو کرنے اور کروانے والے پر واپس کرنے کے لیے ماہر عاملین کے خاص دم سے تیار شدہ روحانی اگربتی برائے واپسی سحر کو استعمال کریں اور فائدہ اٹھائیں۔

جیسا بھی اور جتنا بھی پرانا جادو ہو، اس روحانی اگربتی کو استعمال کرنے سے جادو کرنے اور کروانے والے پر واپس جانا شروع ہو جاتا ہے۔ شرط صرف یہ ہے کہ جادو کے اثرات بھی زیادہ ہوں کیونکہ معمولی اثرات میں جادو کی واپسی بھی معمولی ہوتی ہے اور بعض اوقات پتہ بھی نہیں لگتا۔ روحانی عطر برائے واپسی سحر کو مستقل استعمال کیا جائے تو کچھ عرصہ بعد جب بھی جادو آئے گا، وہ خود بخود کرنے اور کروانے والے پر واپس ہو جائے گا۔

**عاملین کے لیے زیادہ تعداد میں لینے پر خاص رعایت۔**

**اعتماد سے اپنے مریضوں کو استعمال کروائیں۔**



## روحانی تیل (7) برائے مرگی، جنون، پاگل پن

قیمت: 510 روپے

کوئی وعدہ نہیں — کوئی دعویٰ نہیں

- یہ روحانی تیل دارالعمل چشتیہ کے عاملین نے خاص کلام دم کر کے تیار کیا ہے جو مرگی کے مریض کے لئے بہت ہی مؤثر و مفید ہے
- جنونی کیفیت میں مبتلا مریض کے لئے یہ روحانی تیل بہت ہی مؤثر و مفید ہے
- پاگل پن میں مبتلا مریض کے لئے یہ روحانی تیل بہت ہی مؤثر و مفید ہے
- عجیب و غریب حرکات والے مریض کے لئے یہ روحانی تیل بہت ہی مؤثر و مفید ہے
- نفسیاتی مریضوں کے علاج کے ساتھ ساتھ یہ روحانی تیل بہت ہی مؤثر و مفید ہے
- رجعت کے شکار مریضوں کے لئے یہ روحانی تیل بہت ہی مؤثر و مفید ہے
- عاملین حضرات اپنے مریضوں کو اعتماد سے استعمال کروائیں۔

**شاگردوں اور عاملین کے لیے رعایت**



## روحانی تیل (8) برائے دفع جادو و بد اثرات

قیمت: 230 روپے

کوئی وعدہ نہیں — کوئی دعویٰ نہیں

- جادو مریضوں کیلئے پیام شفا ہے
- جادو کے اثرات کو جسم سے چن چن کر ختم کرتا ہے
- جادو کے اثرات کی وجہ سے جسم میں پیدا ہونے والی بے چینی کو ختم کرتا ہے
- جادو کے اثرات کی وجہ سے تھکاوٹ سے چور بدن کو آرام پہنچاتا ہے
- جادو کے اثرات کی وجہ سے جسم پر ہونے والی خارش کو ختم کرتا ہے
- جادو کے اثرات کی وجہ سے سستی اور کاہلی کو جڑ سے مٹاتا ہے
- جادو کے اثرات کی وجہ سے بخار کی سی کیفیت کو ختم کرتا ہے
- ہاتھ پاؤں کے ناخنوں پر لگانے سے متاثرہ مریضوں کو بہت فائدہ پہنچتا ہے

**شاگردوں اور عاملین کے لیے رعایت**

# کنڈالنی شکتی کورس

**کنڈالنی شکتی کیا ہے؟** پانچ ہزار سال قبل ماہرینِ یوگ سائنس نے سراغ لگایا کہ ہماری ریڑھ کی ہڈی کے نچلے حصے میں ایک ناگن کنڈلی مارے پڑی سو رہی ہے۔ اس ناگن کی شکل مثلثی بتائی جاتی ہے۔ یوگ کی مختلف ریاضتوں اور مشقوں کے ذریعے جب اس پر ضرب لگائی جاتی ہے تو وہ جاگ اُٹھتی ہے اور جاگنے کے بعد وہ نروز **Nerves** کے ذریعے ریڑھ کی ہڈی کے راستے دماغ کی طرف ''سہار چکرا'' سے ملاپ کے لئے محوِ سفر ہو جاتی ہے۔ یہی ناگن دراصل وہ پُراسرار قوت ہے جو یوگ سائنس کی اصطلاح میں ''کنڈالنی شکتی'' کہلاتی ہے۔ کنڈالنی جب سہار چکرا تک پہنچ جاتی ہے۔ تو یوگی کے قلب کا دروازہ کھل جاتا ہے اور اس میں مشاہدے اور معائنے کی قوت بڑھ جاتی ہے۔ جدید سائنسی ریسرچ اس بارے میں ہمیں بتاتی ہے کہ ہر انسان کی ریڑھ کی ہڈی کے نچلے حصے میں منفی بجلی کا ذخیرہ ہوتا ہے اور دماغ کے بالائی حصے **Cerebral Region** میں مثبت بجلی **Positive Electricity** مقیم ہوتی ہے۔ یوگ کی مختلف ریاضتوں اور مشقوں کے ذریعے ان دونوں مرکز کو اعصاب کے ذریعے ملا دیا جاتا ہے جس سے ایک پُراسرار برقی توانائی پیدا ہوتی ہے بالکل اسی طرح جیسے بجلی کی منفی اور مثبت رو کو ایک خاص ترتیب سے ملا کر بجلی کے بلب کو روشن کیا جاتا ہے۔ سائنسدانوں نے اس برقی توانائی کو پیزو الیکٹریسٹی **Piezo Elctricity** کا نام دیا ہے۔ یہی وہ توانائی ہے جو قوت کا خزانہ ہے۔ اسی توانائی سے استفادہ کر کے انسان سپر چوئل پاورز ماسٹر اور برتر انسان بن جاتا ہے۔

**کنڈالنی شکتی:** ہندو مت کے ہٹ یوگ اور راجیہ یوگا کے تمام آسنوں اور مشقوں کا بنیادی مقصد یہ ہے کہ انسان کی ریڑھ کی ہڈی کی جڑ میں رُوحِ حیات ''کنڈالنی شکتی'' سرپنٹ پاور یا شعلہ روح کا گھر تسلیم کیا گیا ہے۔ جو عظیم طاقتور ناگ کی طرح کنڈلی مارے بیٹھی ہے۔ انسان کی ریڑھ کی ہڈی اور حرام مغز کا حصہ جذبات، جبلت اور لاشعور کی حیرت انگیز قوتوں کا خزانہ ہے۔ ریڑھ کی ہڈی کی نلی میں بہت سے چکر ''اعصابی گچھے'' پائے جاتے ہیں۔ ان گچھوں یا چکراز میں رُوحِ حیات مسلسل گردش کرتی رہتی ہے لیکن اس رُوحِ حیات کا بہت بڑا حصہ پشت کے نچلے حصے میں محفوظ اور غیر مستعمل حالات میں پایا جاتا ہے۔ راجیہ یوگا اور مابعد النفسیات کے نظریہ کے مطابق اگر ہم ارتکازِ توجہ، مراقبہ، ریاضت اور سانس کی مشقوں ''پرانا یام'' یا ''متبادل طرزِ تنفس'' کے ذریعے اپنی رُوحِ حیات یعنی کنڈالنی شکتی کو جگا لیں تو اپنے نورانی جسم ''ہمزاد'' نادیدہ پیکر کو شعوری طور پر تابع فرمان بنا سکتے ہیں۔ کنڈالنی شکتی کو بیدار کر لیا جائے تو یہ پھن پھیلائے ناگ کی طرح ہو جاتی ہے۔

اگر کوئی فرد کنڈالنی شکتی کو بیدار کر لے تو اُس کے لیے سپر نیچرل یعنی خارق العادات آسان ہو جاتیں ہیں۔ اور اُسے مزید ریاضت کرنے کی ضرورت نہیں رہتی۔ کنڈالنی کی بیداری کے بعد یوگی حسبِ منشاء اپنے اوپر جو بھی کیفیت چاہے آن واحد میں طاری کر لیتا ہے۔ چنانچہ اُس کے لیے بیداری نفس کی کیفیت پیدا کرنا کوئی مشکل کام نہیں۔ مزید براں کنڈالنی کی بیداری کے بعد یوگی جب چاہے اپنے جسم سے الگ ہو جاتا ہے اور جسم مثالی (آسٹرل باڈی) کے ذریعے دُور دراز مقامات کا سفر چند لمحوں میں طے کر لیتا ہے۔

# کوپن برائے بغیر فیس اعمال

تاریخ ____________ جولائی 2021ء

نام ____________ والد ____________

والدہ ____________ مکمل پتہ ____________

____________

موبائل نمبر ____________

Email (اگر ہو) ____________

مطلوبہ اعمال ____________

نوٹ: رجسٹری جوابی خط کے ساتھ شناختی کارڈ کی ایک عدد صاف کاپی ارسال کریں۔ ایک وقت میں دو اعمال کی اجازت لی جاسکتی ہے۔ مزید شرائط وتفصیلات کے لیے ویب سائٹ دیکھیں یا رابطہ فرمائیں۔

0333-7772775 | 042-35410586

# جادو جنات، نظر بد، بندش سے پریشان حال بھائیوں اور بہنوں روحانی علاج گاہ والے آرہے ہیں!

دار العمل چشتیہ کی روحانی علاج گاہ کی روحانی خدمات
برائے راولپنڈی اور اسلام آباد

آپ کا روحانی ادارہ آپ کی روحانی خدمت میں ایک قدم اور آگے
اب آپ کو لاہور آنے کی بالکل ضرورت نہیں!

روحانی و جسمانی بیماریوں میں مبتلا مریضوں کے لئے پیغام شفاء | سخت سے سخت جنات و جادو نظر بد اثرات کا علاج | معاشی | تعلیمی | شادی | زوجین | اولاد | دشمن | جسمانی امراض | نفسیاتی امراض

**نوٹ:** اگر خدانخواستہ آپ کو کسی بھی قسم کا کوئی بھی مسئلہ یا پریشانی ہے تو آپ پورے اعتماد سے ضرور بضرور تشریف لائیں

- سخت سے سخت جادو، جنات کا علاج سیکھئے۔
- بڑے بڑے اعمال کی ریاضت کیجئے۔
- عملیاتی زندگی میں کامیابی کے اصول سیکھئے۔
- مضبوط ترین روحانی معالج بننے کے خاص راز جانیے۔ اس کے علاوہ اور بہت کچھ۔

**شیڈول:** ہر انگریزی مہینے کا دوسرا جمعہ، ہفتہ اور اتوار بعد نماز فجر تا نماز عشاء (ان شاء اللہ)

| | جمعہ | ہفتہ | اتوار |
|---|---|---|---|
| جولائی سنہ 2021ء | 09 | 10 | 11 |
| اگست سنہ 2021ء | 13 | 14 | 15 |
| ستمبر سنہ 2021ء | 03 | 04 | 05 |

**پتہ:** ہاؤس نمبر سی بی 166/2 سٹریٹ نمبر 20 ٹینچ بھاٹا محلہ قائد آباد ڈھوک سیداں راولپنڈی

**نوٹ:** مقررہ اوقات کے علاوہ ملاقات کے خواہشمند خواتین و احباب علیحدہ اور خاص ملاقات کے لئے ان نمبروں پر رابطہ کریں۔
0304-7772775
0306-4758334

**نوٹ:** عملیات و روحانی علوم سیکھنے کے خواہشمند افراد بالمشافہ ملاقات کریں اور روحانی درسگاہ کے طلبا و طالبات نے کسی نئے عمل کی اجازت لینی ہو یا پرانے سیکھے گئے اعمال کے حوالے سے کوئی بھی سوال ہو یا کچھ پریکٹیکل سیکھنا ہو تو اس کے لئے بالمشافہ ملاقات کریں۔

# اعمال کو آگے سکھانے والے عاملین متوجہ ہوں

اگر آپ روحانی استاد بننے کا شوق رکھتے ہیں تو آپ کا جذبہ قابل تحسین ہے۔ ہم آپ کی مکمل حوصلہ افزائی کرتے ہیں۔ لیکن یاد رکھیئے! اپنے جذبے کو روحانی کے ساتھ ساتھ قرآنی، ایمانی اور اسلامی رکھنا بھی بہت ضروری ہے تاکہ دوسروں کی روحانی خدمت بھی ہو اور ہمارا ایمان بھی محفوظ رہے اور جھوٹ، فراڈ، دھوکہ بازی جیسے کبیرہ گناہ کا ارتکاب بھی نہ ہو جیسا کہ بہت سارے لوگ روحانیت کے نام پر کر رہے ہیں۔ روحانی خدمت بھی ہو، انسانی خدمت بھی ہو، آپ جن کو سکھائیں ان سے رزق حلال ملے اور ان کو آپ سے ایک نمبر اصل روحانی عمل ملے۔ کم یا زیادہ لینا غلط نہیں بلکہ نقل اور بے اصل چیز کی قیمت خواہ کم ہی کیوں نہ ہو، اس کا لینا اور اس کو اصل بنا کر دینا غلط ہے۔ اس لیے ان کو وہ عمل دیں کہ جس سے ان کو فائدہ ہو، ان کی پریشانی ختم ہو، ان کا مسئلہ حل ہو، ان کا مقصد پورا ہو، یہ سب اسی وقت ہوگا کہ جب آپ ان کو وہ عمل دیں گے جس عمل میں طاقت ہو گی، جس عمل میں قوت ہوگی، جس عمل میں پاور ہوگی، جس عمل میں تاثیر ہوگی، جس عمل میں کرنٹ ہوگا اور یہ ساری چیزیں اس وقت ہوں گی جب آپ نے مکمل اور بڑے درجے کی ریاضت اور چلہ کشی کی ہو۔ ہر شاگرد چھوٹے درجے تو کر لیتا ہے لیکن بڑے درجے کی ریاضت کے لئے وقت نہیں ہوتا یا وسائل بھی نہیں ہوتے کہ وہ بڑے درجے کی ریاضتیں کر کے آگے اعمال سکھا سکے۔ لہٰذا شاگردوں کے بار بار اصرار کرنے پر روحانی درسگاہ کی مجلس مشاورت نے یہ فیصلہ کیا کہ ایسے تمام شاگرد اپنے مریضوں اور شاگردوں کو اب روحانی درسگاہ کے تمام اعمال چند شرائط کے ساتھ آگے سکھا سکتے ہیں۔ **مزید تفصیلات نیچے ملاحظہ فرمائیں۔**

| | | |
|---|---|---|
| آپ کے شاگرد آپ کے رابطے ہی میں رہیں گے | ان کا ریکارڈ اور موبائل نمبر آپ کے پاس ہوگا | ان کے استاد آپ ہی ہوں گے |
| ان کی رہنمائی بھی آپ ہی کریں گے | ان کے مسائل بھی آپ ہی سنیں گے | ان کو آپ ہی اپنی ترتیب سے چلائیں گے |
| ان سے ہر عمل کا ہدیہ آپ اپنی مرضی سے لیں گے | صرف اس کا نام مع والدہ/ والد/ شہر ہمیں دیں گے | صرف عمل کا اصل ہدیہ آپ ہمیں دیں گے |
| آپ کی رہنمائی ہم اور ان کی رہنمائی آپ کریں گے | ان کو ہماری روحانی درسگاہ کا فارم بھی پر نہیں کرنا ہوگا | ان کے لیے ممبر شپ بھی ضروری نہیں ہوگی |

Monthly Khazina-e-Ruhaniyaat
CPL # 288

ماہنامہ خزینۂ روحانیات لاہور

# عوام وخواص کیلئے روحانی دکان کے مجرب المجرب تعویذات

## آیات کریمہ 1200 مرتبہ

قیمت:270 روپے۔ 1 کاپی (100 تعویذ) بڑا سائز

قیمت:120 روپے۔ 1 کاپی (100 تعویذ) درمیانہ سائز

ہر حاجت پوری ہونے اور ہر بڑی سے بڑی مشکل سے نجات کی مجرب آیت۔ بارہ سو (1200) بار لکھنے سے تعویذ میں بارہ سو (1200) گنا اثر زیادہ ہوگیا ہے۔ یہ جگہ پر لگانے کا خاص قرآنی تعویذ ہے۔ جس جگہ پر لگایا جائے گا، اس جگہ پر جو بھی مشکلات ہوں گی، ان سے نجات ہونے کے سبب پیدا ہونا شروع ہوجائیں گے۔ جو پھنسے ہوئے کام ہیں، وہ ہونا شروع ہوجائیں گے۔ مثبت اثرات اس جگہ پر آئیں گے اور منفی چلے جائیں گے۔

## سلم قولا من رب رحیم 817 مرتبہ

قیمت:270 روپے۔ 1 کاپی (100 تعویذ) بڑا سائز

قیمت:120 روپے۔ 1 کاپی (100 تعویذ) درمیانہ سائز

قرآن کے دل سورۂ یٰسین اور سورۂ یٰسین کے دل "سلم قولا من رب رحیم" کا تعویذ۔ آٹھ سو سترہ (817) بار لکھنے سے تعویذ میں آٹھ سو سترہ گنا (817) اثر زیادہ ہوگیا ہے۔ یہ جگہ پر لگانے کا خاص قرآنی تعویذ۔ جس جگہ پر لگایا جائے گا، وہ جگہ اور اس جگہ رہنے والے یا کام کرنے والے اس خاص قرآنی تعویذ کے اثرات سے فیض یاب ہوں گے۔ مثبت اثرات اس جگہ پر آئیں گے اور منفی چلے جائیں گے۔

## حسبنا اللہ و نعم الوکیل 450 بار

قیمت:120 روپے۔ 1 کاپی (100 تعویذ) درمیانہ سائز

ہر حاجت پوری ہونے اور ہر بڑی سے بڑی مشکل سے نجات کی مجرب آیت۔ چار سو پچاس (450) بار لکھنے سے تعویذ میں چار سو پچاس (450) گنا اثر زیادہ ہوگیا ہے۔ جس سائل کے پاس ہوگا، اس کی جو بھی حاجت ہوگی، اس کے پورا ہونے کے اسباب اور جو بھی مصیبت یا مشکل ہوگی، اس سے نجات ہونے کے اسباب پیدا ہونا شروع ہوجائیں گے۔

## بسم اللہ الرحمٰن الرحیم 786 بار

قیمت:90 روپے۔ 1 کاپی (100 تعویذ) درمیانہ سائز

ہر جائز مقصد کے حصول، ہر پیشانی سے نجات، ہر مرض سے شفا، اللہ کی رحمت کے لیے، برکت کے لیے، ہر طرح کی بندش سے نجات، ہر طرح کے جادو کا توڑ، ہر طرح کے جنات سے نجات، رزق کی فراوانی، آمدنی میں اضافہ، کاروبار کی ترقی، مال زیادہ اور جلد بکنا، رشتہ جلد اور اچھی جگہ ہونا، تعلیمی میدان میں کامیابی، امتحان میں کامیابی، عہدے میں ترقی، زندگی کے مختلف معاملات میں کامیابیاں اور ترقیاں، محبت کا حصول، تسخیر خلائق کیلئے اس تعویذ کو استعمال کریں۔

## آیات فتح: نصر من اللہ فتح قریب 1302 مرتبہ

قیمت:120 روپے۔ 1 کاپی (100 تعویذ) درمیانہ سائز

کامیابی حاصل کرنے، مقابلے میں فتح حاصل کرنے کا خاص تعویذ ہے۔ دنیا کے ہر میدان میں کامیابی، امتحان میں کامیابی، انٹرویو میں کامیابی، مقابلے میں کامیابی، مقدمات میں فتح، لڑائی اور جنگ میں فتح کے لیے خاص ہے۔

## آیت ہدایت: اھدنا الصراط المستقیم 1073 مرتبہ

قیمت:120 روپے۔ 1 کاپی (100 تعویذ) درمیانہ سائز

گمراہ لوگوں کے لیے بہت ہی خاص تعویذ ہے۔ جو فرد گناہوں کی دلدل میں پھنس گیا ہو، اولاد گمراہی کی طرف جارہی ہو، شوہر یا بیوی گمراہ ہو رہے ہوں یا کوئی بھی فرد سیدھی راہ بھٹک گیا ہو تو ان کی ہدایت کے لیے اس تعویذ کو استعمال کریں۔

## اللہ اکسیر قرآنی

قیمت:120 روپے۔ 1 کاپی (100 تعویذ) درمیانہ سائز

ہر طرح کی جائز حاجت پوری ہونے اور ہر طرح کی پریشانی سے نجات کا خاص قرآنی عمل۔ اس عمل میں تمام ایسی آیات جمع کی گئی ہیں، جن میں اسم ذات "اللہ" لکھا ہوا ہے۔

## لاعلاج امراض 114 آیات

قیمت:120 روپے۔ 1 کاپی (100 تعویذ) درمیانہ سائز

لاعلاج امراض کے علاج کا خاص قرآنی عمل ہے جس میں ہر سورت کی آخری آیت کو لیا گیا ہے۔

تمام تعویذات کے طریقہ استعمال کیلئے دیئے گئے لنک کو وزٹ کریں۔ اس کے علاوہ تعویذات کی مکمل ورائٹی خریدنے کیلئے تمام pdf کو ڈاؤن لوڈ کیجئے۔

روحانی دکان دارالعمل چشتیہ لاہور پاکستان
ruhanishop
0346-4312272
042-35410586
0320 0334 4312272
ruhani.shop
ruhani-shop
darulamal.org/ruhanishop, ruhanishop@gmail.com